باندھنے سے بحکم خدا دشمن غالب نہ ہو سکے گا۔ مجرب والمجرب ہے۔

# طلسم نفاق

اس طلسم کی بدولت اگر عاشق معشوق کے درمیان سو سال سے بھی پرانی محبت ہو گی تو فوراً ایک دوسرے کے دشمن ہو جائیں گے۔ عمل کرنے سے پہلے زکوٰۃ ضروری ہے۔ اور زکوٰۃ ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ آغاز ماہ میں اتوار کے دن غسل کرے۔ بہتر (۷۲) عدد طلسم کاغذ پر لکھے۔ طلسم کا درمیانی خانہ بالکل خالی رکھے۔ صرف اس میں ایک نقطہ دے دیا کرے۔ پھر ان کی آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال آئے۔ اسی طرح اکیس (۲۱) دن کے بعد زکوٰۃ پوری ہو جائے گی۔ اور عامل بن جائے گا۔ جب کسی کے درمیان نفاق و جدائی ڈالنا مقصود ہو تو منگل کے دن ایک شیشی لے کر دریا پر جائے۔ اور شیشی میں پانی بھر کر دونوں کے نام اور طلسم اس شیشی پر لکھے اور واپس آ کر وہ شیشی ان دونوں دوستوں کی راہ گذر میں توڑ ڈالے۔ بحکم خدا ان کے درمیان فوراً دشمنی اور نفاق ہو جائے گا۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۱۴ | ۲ |
| ۶ | بحق یا بدوح فلاں بن فلاں و | ۱۵ |
| ۶ | فلاں بن فلاں عداوت در | ۳ |
| | ۷ | |

# طلسم عداوت مجرب

آپ اس سے وہاں کام لیں جہاں دو آدمیوں کے درمیان خلاف شرع میل ملاپ ہو۔ اس میل ملاپ سے آپکو نقصان ہو رہا ہے۔ چاند کا آخری ہفتہ یا منگل ہو تو یہ طلسم سیاہ روشنائی سے لوہے کے قلم سے پُر کرو پُر کرنے کا وقت طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ تک ہے۔ ختم چاہے کسی وقت ہو۔ ایک گھنٹہ کے بعد وقت نہ رہے گا۔ یہ ایک خاص طلسم ہے اس کو نیلے دھاگے سے باندھ کر پرانی قبر میں گاڑھ دو۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۰۲ | ۱۷۰۳ | ۱۶۹۷ |
| ۱۶۹۹ | ۱۷۰۱ | ۱۷۰۵ |
| ۱۷۰۴ | ۱۶۹۸ | ۱۷۰۰ |

طلسم یہ ہے۔

# طلسم مقہوری دشمن

طلسم ذیل سورت زلزلت کا ہے جو کوئی بروز پیر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اور اس آیت مبارکہ کو طلسم عددی مذکور کو سامنے رکھ کر چار ہزار بار پڑھے گا دشمن اس کا مقہور ہو گا۔ ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹۹۱ | ۴۹۹۴ | ۴۹۹۷ | ۴۹۸۴ |
| ۴۹۹۶ | ۴۹۹۵ | ۴۹۹۰ | ۴۹۹۵ |
| ۴۹۸۶ | ۴۹۹۹ | ۴۹۹۲ | ۴۹۸۹ |
| ۴۹۹۳ | ۴۹۸۸ | ۴۶۸۲ | ۴۹۹۸ |

# عمل جدائی

اگر منظور ہے کہ درمیان دو شخصوں کے جدائی ہو جاوے تو چاہیے کہ درمیان دو قبروں بیٹھ کر یہ آیت پڑھے اور اس نقش کو سامنے رکھے۔یہ عمل پورا اکیس روز تک بلا ناغہ دوپہر بارہ بجے کے قریب کرتا رہے۔مجرب ہے ۔آیت و طلسم یہ ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقینا | بینهم | العداوة | والبغضاء |
| بینهم | العداوة | والبعضاء | الی |
| العداوة | والبغضاء | الی | یوم |
| والبغضاء | الی | یوم | القیمة |

# طلسم نفاق

اس طلسم کو لکھ کر دھو کر دو ذاتوں کو جن میں غیر شرع میل و ملاپ ہو پلا دیں۔بحکم خدا قیامت تک دشمنی رہے گی ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۵۵ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۱ | ۲۵ |
| ۷ | ۷۵ | ۹۳ | ۶۴ | ده | ۸ |
| ۹۳ | ھ | ع | ۶ | ے | ۴۲ |

طلسم یہ ہے ۔

# دشمن کو نقصان پہنچانے کا مجرب طلسم

ایک بزرگ کا طلسم ہے ۔ اگر کوئی دشمن ناحق دشمنی کرتا ہو اور ناحق ایذا دیتا ہو اور کسی طور باز نہ آتا ہو۔ تو پہلے اس کو سمجھایا جاوے اگر وہ باز نہ آوے اور بے وجہ ستاتا اور تکلیف پہنچاتا ہو تو بکری یا بکرے کا دل لائے ۔ اور یہ طلسم ایک کاغذ پہ لکھ کر طلسم کے نیچے نام دشمن معہ والدہ کے لکھ کر اس دل میں رکھ دل چاقو سے چیر لیں ۔ سات سوئیاں اس طریق پر چبھوئیں یعنی گاڑیں کہ وہ شگاف بند ہو جائے ۔ لیکن ہر سوئی پر سات مرتبہ سورت الم ترکیف پڑھ کر چبھوڑیں ۔ اور اس کو پرانی قبر میں گاڑھ دیں ۔ وہ طلسم سے توبہ کرلیوے گا ۔ نہایت مجرب اور آزمودہ ہے ۔

یا عزرائیل

یا عزرائیل | | | | یا عزرائیل
| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یا عزرائیل | ۳۲۴ | ۳۱۷ | ۳۲۲ | یا عزرائیل |
| | ۳۱۹ | ۳۲۱ | ۳۲۳ | |
| | ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۱۸ | |

فلاں بن فلاں رنجور گرد

# دیگر

یہ عمل ایک بزرگ سے عطا ہوا ہے۔ نہایت ہی مجرب ہے بجب

کوئی دشمن باعث ایذارسانی بن کر تکلیف دے رہا ہو اور کسی صورت سے باز نہ آتا ہو تو اس وقت عمل سے کام لیا جاوے۔ ایک سفال آتش رسیدہ اور چھری کی نوک سے اس پر صورت اس ظالم کی کھینچے۔ عورت ہو خواہ مرد اور ایک حجرے میں اس کو الگ رکھے کہ دوسرا کوئی اس جگہ نہ جا سکے۔ تھوڑی زمین لیپ کر نحس ساعت میں اس جگہ بیٹھ کر اس تصویر کھینچی ہوئی کو آگے اپنے کھڑا کر لے۔ اور ایک سو اٹھائیس (۱۲۸) دانہ ماش سیاہ آگے اپنے رکھ کر ہر دانہ ماش پر ایک بار طلسم ذیل کو پڑھے اور اس صورت کو مارے اسی طور سے کل دانہ ختم کر دیوے۔ برابر اکیس (۲۱) روز بلاناغہ کرے۔ پھر دشمن کی حالت دیکھے مگر حتی الامکان خود دو بات برداشت کرے اور صبر کرے تو یہ بہت ہی بہتر ہے۔ ایسا ہی لاچار ہو تو کرے۔ کیوں کہ اس کا بھی مواخذہ روز قیامت اللہ تعالیٰ کو دینا ہو گا۔ لہٰذا صبر کرنا ہی بہتر ہے۔

طلسم :۔ یا جبرائیل جبر کر یا میکائیل قہر کر یا اسرافیل اثر کر یا عزرائیل موت یا کلفائیل اضطراب کر فلاں بنت فلاں پر مار کر بِحَقِّ یَابُدُّوحُ یَابُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ۔

## طلسم عداوت

طلسم ذیل کو ہفتہ یا منگل کی صبح کو چاند کے آخری دنوں میں ہرن کی جھلی پر لکھ کر کسی طرح دشمن کے گھر میں دفن کر دیویں۔ آرزو

پوری ہو گی ۔

طلسم یہ ہے

مہ ۱۱ طاد ۱۱ ۱۳۵۷۵ ور جمع اے ۹ ۱۱۰۰۱۱ ۲ ۱۱

باب ۵

# طلسمات زبان بندی و خواب بندی

یہ ہمارا خاندانی عمل ہے اور نہایت ہی مجرب ہے۔ جو شخص اس عمل کو لکھ کر اپنے پاس خواہ گلے میں اور خواہ بازو پہ باندھ لے۔ اس کے حاسدوں اور دشمنوں کی زبان بند ہو جائے گی۔

عمل:۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۵ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ کلید لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ——— بر حالش محمد رسول اللہ در بر زبانش عصائے موسیٰ و بر جگرش عصا مہتر سلیمان در دہانش بستم زبان و دل و ہوش فلاں بن فلاں تا من نکشائم کسے نکشائد بحق کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ برحمتک یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یا بُدُّوحُ یا بُدُّوحُ یا بُدُّوحُ یا بُدُّوحُ یا بُدُّوحُ یا بُدُّوحُ یا بُدُّوحُ

## طلسم زبان بندی

طلسم مندرجہ ہذا دشمن اور حاکم جابر کی زبان بند کرنے کی بہترین تاثیر و طاقت کا مالک ہے اور اکثر عاملین کا آزمودہ ہے۔ اگر با اصول و بصدق

دل لکھا گیا تو بحکم خدا کبھی خطا نہ کرے گا۔ آزمودہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح |
| ح | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۴ | د | ۸ | ۶ |
| ۲ | ۸ | ۲ | ۴ |

بستم زبان و دل و ہوش فلاں بن فلاں منجانب فلاں بن فلاں۔

## طلسم خواب بندی

جس جگہ مطلوب سوتا ہو اس جگہ اس کے سرہانے کی خاک حاصل کرے اور دن اتوار یا جمعرات کا ہو۔ اس خاک پر سات مرتبہ اس طلسم کو پڑھ کر دم کرے۔ پھر سفید کپڑے میں لپیٹ کر گرہ دے کر رکھے۔ خواب مطلوب جب تک کہ طالب کے پاس نہ آوے گم رہے۔ طلسم یہ ہے۔ یٰاَیُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا فِی الْاَرْضِ حَلٰلًا طَیِّبًا وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّیْطٰنِ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ۔

## عمل تسخیر اعلیٰ

اوّل و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ پھر سورت مزمل شریف کی تلاوت کریں۔ اور جب الفاظ اِلٰی رَبِّهٖ سَبِیْلًا پر پہنچیں تو قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَد

یاحنان اللہ الصمد یامنان لم یلد یاکریم ولم یولد یارحیم ولم یکن لہ کفواً احد یاعزیز ایک سو اٹھائیس (۱۲۸) مرتبہ پڑھیں ۔ اور آخر میں درود شریف گیارہ بار پڑھ کر اپنے جسم پر پھونک ماریں ۔ یہ عمل تسخیر کے لئے لاجواب ہے ۔

# طلسم زبان بندی

طلسم مندرجہ ہٰذا زبان بندی کے لئے اکسیر ہے ۔ چاہیے کہ پاک سیاہی پاک کورے کاغذ پر قبلہ رو بیٹھ کر لکھے ۔ بعدہٗ موم جامہ کر کے پانی سے بھرے ہوئے مٹکہ کے نیچے رکھ دے ۔ مجرب المجرب ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۲۴ | ۲۱ | ۱۷ |
| ۲۲ | ۱۶ | ۱۱ | ۲۳ |
| ۱ع | ۱۹ | | ۱۲ |
| ۲ع | ۱۳ | ۱۴ | ۲۰ |

بستم زبان فلاں بن فلاں ۔ منجانب فلاں بن فلاں

# عمل زبان بندی

زبان بندی کے لئے نہایت مجرب ہے ۔ اس عمل کی اجازت ایک بزرگ سے ملی ہے ۔ پہلے موم سے صورت آدمی کی تیار کرے اور اس طریقے سے سوئی اس کے جسم میں گاڑھے ۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ بستم بستم فلاں بنت فلاں تا نہ بیند کسے را بستم بستم ہر دو گوش فلاں بنت فلاں بہر فلاں سخن کسے نشود الرحمٰن الرحیم ہر دو چشم بستم بستم فلاں بنت فلاں تا نہ بیند کسے را بجز فلاں مٰالِکِ یوم الدین بستم بستم زبان فلاں بن فلاں تا بہ کس خبر نہ گوید بجز فلاں بن فلاں اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْن بستم بستم ہر دو دست فلاں بنت فلاں اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْم بستم بستم دل و جان فلاں بنت فلاں صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْن ط بستم بستم فلاں بنت فلاں ہر گز ہیر گز بہ کسے نگاہ نکند بجز فلاں بنت فلاں۔

اس کے بعد وہ پتلا سوئی چبھا ہوا اپنی چارپائی کے نیچے رکھے یا دفن کردے۔ بحکم خدا وہ شخص بھاگتا اور دوڑتا ہوا آکر ہمیشہ کے لئے مطیع و فرماں بردار بن جائے گا۔ مجرب ہے۔

# ظالم حاکم کی تسخیر

طلسم ذیل اوّل و آخر سات سات بار درود شریف کے ساتھ سات (۷) مرتبہ پڑھ کر اپنے بدن پر پھونکیں تو ظالم حاکم کا دل مسخر ہوگا۔ اگر اس کے پاس جائیں تو وہ عزت و احترام میں بے حد مبالغہ کرنے۔ اور ہر گز کسی قسم کا نقصان نہیں پہنچائے گا۔

طلسم:۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ یَا اِلٰهُ الْاَوَّلِیْن ہر کہ مارا بد گوید بد زبانش بند شود صرف علیہم عصا موسیٰ بر بگرداد از حضرت

ذکریا ۔ برتن او د کرم حضرت ایوب ۔ دادہن او ر دمہر حضرت سلیمان بر
زبان او ۔ ورجال الغیب بر جان او ۔ وقہر خدا بر آن مقہور نکق یا بدوح یا
بدوح یا بدوح ۔ واللہ المستعان علی والتصفون یا اللہ ۔

# طلسم برائے حفاظت

طلسم ذیل کو لکھ کر بند ھوا کر اپنے گلے میں ڈال لیں ۔ بحکم خدا ہر طرح کے شر
اور ہر طرح کی بلاؤں سے محفوظ رہے گا ۔ انشاء اللہ ہر طرح کی حفاظت رہے
گی ۔ طلسم یہ ہے ۔

یا حافظ　　　　یا ناصر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱<br>۹۸۹ | ۱۴<br>۱۶۴ | ۱۱<br>۱ع۹ | ۸<br>۳۴۱ |
| ۱۲<br>۲۶۰ | ۷<br>۳۴۰ | ۲<br>۲۹۰ | ۱۳<br>۱۶۸ |
| ۶<br>۳۳۹ | ۹<br>۲ع۷ | ۱۶<br>۱۷۱ | ۳<br>۹۹۱ |
| ۱۵<br>۱۷۰ | ۴<br>۹۹۲ | ۵<br>۳۳۸ | ۱۰<br>۲ع۸ |

یا رحیم　　　　یا مبین

# تسخیر عام

اگر تم چاہتے ہو کہ ساری دنیا کو تسخیر کر لو اور ہر شخص تمہاری تعظیم
و تکریم کرے تو پوری طرح پاک و صاف ہو کر بساعتِ سعید میں حسب
ذیل طلسم پڑھ کر اور لوبان کی دھونی دے کر اپنے بازو پہ باندھ لو ۔
نہائت ہی مجرب ہے ۔ طلسم اگلے صفحہ پہ ہے ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔

یا جبرائیل علیہ السلام

یا میکائیل علیہ السلام

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا حنان | ٢٦٩٦ | ٢٦٩١ | ٩٦٩٨ |
| یا منان | ٢٩٩٣ | ٢٦٩٥ | ٢٦٩٢ |
| یا دیان | ٢٦٩٢ | ٢٦٩٩ | ٢٦٩٤ |
| یا دیان | عليقاً | طليقاً | مليقاً |

[illegible]

[illegible]

# طلسم زبان بندی

طلسم ذیل کو لکھ کر اور موم میں لپیٹ کر اپنی زبان کے نیچے رکھے بحکم خدا مخالف کی زبان بند ہو جاوے گی ۔ مجرب و آزمودہ ہے ۔

١١١ ٦ ع ١١ ع ١ ٨١ ٥ ٥٩ ١ ھ طا ع ا ع ا ع ا لع ٨٨

بستم زبان فلاں بن فلاں منجانب فلاں بن فلاں

# طلسم زبان بندی

طلسم ذیل برائے زبان بندی مجرب ہے ۔ اس کو ایک پارچہ کاغذ پر لکھ کر آب رواں میں دفن کریں ۔

| | |
|---|---|
| دو لا ع او الا | ی |
| ١٩٩٩ ی ی ۔ | الا و الہ ٩ |

بستم زبان فلاں بن فلاں

باب ٦

# طلسمات پیامِ شفا

## تشخیص حاضرات سے

اگر بیمار کے متعلق یا دیگر حال دریافت کرنا ہو تو حسبِ ذیل طلسم تحریر کرو ایک بالکل نئے مٹی کے دیئے میں سرسوں کا تیل ڈالو اور طلسم کو روئی میں لپیٹ کر بتی بنانے کے بعد جلاؤ۔ پھر ایک آٹھ دس برس کا خوبصورت لڑکی یا لڑکا کو سامنے بٹھا کر کہو کہ وہ نہائت غور سے بتی کی جانب دیکھتا رہے۔ اگر اسے کچھ دکھائی دے تو اس سے بیمار کی بیماری کی تشخیص پوچھ لو یا اگر کوئی دیگر بات دریافت کرنا ہو تو کر لو۔

یکتا نوس فاضل شاہ محمد شاہ میمون رنگی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۱۳ |
| ۱۴ | ۲۷ | ۲۰ | ۱۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |

یکتا نوس فاضل شاہ محمد شاہ میمون رنگی العجل العجل العجل الساعتہ الساعتہ الوحا الوحا بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام فلاں بن فلاں ہر کس کہ درد باشد

# حاضرات

اگر کوئی شخص بیمار ہو اسے کسی علاج سے بھی صحت نہ ہوتی ہو اور یہ معلوم کرنا ہو کہ اس پر کسی آسیب کا اثر تو نہیں ہے۔ تو حسبِ ذیل طلسم پُر کر کے بیمار کو کھلاؤ۔ اگر وہ آسیب زدہ ہوگا۔ تو رونا شروع کر دے گا۔ خبیث روح کے زیرِ اثر ہوگا۔ تو ہنسنا شروع کر دے گا۔ اور اگر کوئی جسمانی مرض ہوگی تو کوئی اثر نہ ہوگا۔ چُپ رہے گا۔




# طلسم تشخیص مرض

اگر کسی مریض و بیمار کے متعلق حالات دریافت کرنے ہوں، مرض کی تشخیص کرنا مقصود ہو یا کوئی ضروری بات معلوم کرنا ہو تو رات کو سوتے وقت سورۃ والشمس سات بار سورت واللیل سات بار، سورت قل ھو اللہ شریف سات

بار پڑھیں۔ بستر پر بیٹھے لیٹے پڑھیں۔ جسم صاف لباس و بستر پاک اور خوشبو بھی لگائیں۔ سرہانہ شمار کی جانب اور منہ قبلہ کی طرف اسی حالت میں سو جائیں، پس خواب میں سوالات کا جواب ملے گا۔

## دیگر

طلسم ذیل کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر جلائیں۔ طلسم روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی بنا کر روشن کریں۔ اب کسی خورد سال کے لڑکے یا لڑکی کو جس کی عمر نو دس سال ہو چراغ کے سامنے بٹھائیں اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی بتی کی طرف غور سے دیکھتا رہے۔ پس اسے کوئی غیر معمولی چیز نظر آوے تو اس سے ہر قسم کے سوالات و حالات دریافت کر سکتے ہیں۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۱۳ |
| ۱۴ | ۲۷ | ۱۰ | ۱۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |

## ہر مرض کے لئے اکسیر

یہ طلسم نہایت سریع التاثیر اور تیر بہدف ہے۔ انسان خواہ کیسی ہی

مرض ہی کیوں نہ پہنچا ہو۔ اس طلسم کو صرف چار دن تازہ پانی یا عرق گلاب میں دھو کر پلا دیا جائے۔ بحکم خدا تمام امراض جسمانی سے آرام پائے گا۔

اس طلسم کو بالکل پاک صاف ہو کر کیسر و کستوری کو عرق گلاب میں مل کر کے لکھے اور پھر زعفران و مشک کی دھونی دیوے۔ بعد میں مریض کو عرق گلاب میں دھو کر پلا دے۔ بحکم خدا چار روز کے اندر شفا کلی ہو۔

طلسم یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| سہ | عع | ا | سہ |
| ۲ | ۲۹ | ۱۱ | ۱۹ |
| ۳۹ | ۳ | ۷۸ | ۸ |
| ۷۷ | ۹ | ۳۱ | ۴ |

# طلسم برائے مرگی

جس شخص کو مرگی کا دورہ ہو جاتا ہو۔ اس کو ذیل کا طلسم اگر کاغذ پر لکھ کر اسے کسی قسم کے تعویذ میں منڈھا کر مریض کے گلے میں باندھ دیوے تو بحکم خدا فوراً مرگی کا دورہ دور ہو جائے گا۔ اور برسوں کا مریض اس سے نجات حاصل کر کے تمام کو دعائے خیر دیوے گا۔ تجربہ شدہ طلسم ہے۔

طلسم :۔ زوع وفزوع۔ قلق وبقیق فی المحال ولذل حدوند۔ توظف لمدودیذ دل عھن ۔



## طلسم برائے دردِ نیم سر

طلسم ذیل آدھے سر یعنی آدھا سیسی درد کے لئے نہایت مجرب ہے
اس کو لکھ کر پیشانی پر باندھیں۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| ھہہ ق | ھہہ ق | ھہہ ق | ھہہ ق |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| ھہہ ق | ھہہ ق | ھہہ ق | ھہہ ق |

## طلسم برائے پیچش ہر قسم

ہر قسم کی پیچش کے لئے طلسم مندرجہ ہذا اکسیر ہے۔ اس طلسم کو لکھ کر کمر میں

باندھے۔ بحکم خدا مریض صحت یاب ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۹ | ۲۵ | ۲۹ |
| ۲۱ | ۲۸ | ۳ | ۳۳ |
| ری | ۲۷ | ۲۵ | ۲۹ |
| ی ۲ | ری | ۸ د | الـ |

# طلسم برائے درد شکم

یہ طلسم درد شکم والوں کے حق میں اکسیر ہے۔ جس کسی کو درد شکم کی شکائت ہو وہ اس طلسم کو لکھ کر دھو کر پلا دے۔ تجربہ شدہ طلسم ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲ | ص |
| ۲ | ۵۱۱ | ۵ |
| ع | کن | یلد |

# طلسم برائے قے

یہ طلسم ہر قسم کی قے کے لئے نہائت مجرب ہے۔ اگر کسی بھی وجہ سے قے بند نہ ہوتی ہو تو طلسم اوّل چار مرتبہ لکھ کر اور دھو کر پلا دے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۵ | ۲۸۷ | ۲۹۲ |
| ۲۸۹ | ۲۹۱ | ۲۹۴ |
| ۲۹۰ | ۲۹۶ | ۲۸۸ |

اور طلسم دوئم لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ خواہ کتنی ہی سخت قے ہو بحکم خدا

فی الفور بند ہو جائے گی۔ نہایت مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ع | معےہ | ے |
| ۱۵ | ع | رے | ۱۵ |
| ۸ | ۱ | ۸ | ۴ہ |
| ۱۲ | ع | ۴ | ۱۲ |

[illegible]

# طلسم برائے مستورات

یہ طلسم ان عورتوں کے واسطے ہے جن کو موقعہ ماہواری اس کے حیض کا خون بہت زیادہ آتا ہو یا رک رک کر آتا ہو یا درد سے آتا ہو یا حمل قائم نہ رہتا ہو



اس کو چاہیے کہ کسی اچھی سی ساعت میں علی الصبح اٹھ کر نہا دھو کر اپنے اللہ پاک کو یاد کرکے طلسم ایک پان کے خالی پتہ پر لکھ کر کھالے فوراً شفا ہو۔ اگر مرض میں کوئی کمی رہ جائے تو پھر دوبارہ اسی ساعت میں یہ طلسم پان کے پتے پر لکھ کر کھا دے بحکم خدا فوراً شفا ہو۔

# طلسم برائے حفاظت حمل

جس عورت کے حمل نہ ٹھہرتا ہو یا بچہ ہو کر فوت ہو جاوے۔ اس کو چاہیے کہ کسی اچھی سی ساعت میں نہا دھو کر پاک صاف ہو کر اس بات کا خیال رکھے کہ پاک صاف ہوتے وقت اگر سر دھوئے تو جب تک اپنے بالوں کو اچھی طرح سکھا نہ لے اس پر عمل نہ کرے۔ جب سوکھ جاویں تو اپنے بدن پر صاف ستھرے کپڑے پہن کر ایک تختی چاندی کی بنوائے اس تختی کے اوپر ذیل کا طلسم کندہ کرے۔ اگر عورت اپنی کمر پہ باندھے تو پھر کبھی اس کا حمل نہ گرے گا بے شک وہ مکان کی پانچویں منزل سے چھلانگ لگائے۔ اور بحکم خدا اس کی اولاد بھی زندگی والی ہو گی۔ لاجواب طلسم ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۷ | ۳۵۲۰ | ۳۵۲۲ | ۲۵۵۱ |
| ۳۵۲۲ | ۳۵۱۲ | ۲۵۱۴ | ۳۵۲۱ |
| ۳۵۱۳ | ۲۵۲۵ | ۲۵۱۸ | ۲۵۱۶ |
| ۳۵۱۶ | ۳۵۱۴ | ۳۵۱۸ | ۳۵۲۴ |

# طلسم برائے گریہ اطفال

یہ طلسم نہائت مجرب ہے اور بہت سی تکلیفوں کے لئے نافع ہے اگر بچہ روتا رہتا ہو تو اس کے گلے میں باندھیں اور اگر عورت دردِ زہ کی

تکلیف میں ہو تو یہ طلسم اس کی داہنی ران پر باندھیں ۔ ولادت میں آسانی ہو گی ۔ طلسم یہ ہے ۔

۷۸۶

| یادیان | یادائمُ | یادلیل | یاداعی |
|---|---|---|---|
| ۷۳ | ۸۶ | کصلا | ۶ع |
| ۱۱۷ | ۱۷ع | ۱۲۶ ع | ۳ع |
| کھا | ی | ۷ ع | ع ۱۱ |

## دیگر

اگر بچہ دن بدن کمزور ہوتا جائے اور ہر وقت روتا رہتا ہو ۔ تو اس کے گلے میں ذیل کا طلسم لکھ کر ڈال دیں ۔ بحکمِ خدا شفا کلی ہو ۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

الٰہی بحق سلیمان داؤد علیہ گریہ کودک نابود

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۶ | ۴۳ | ع۶ | ۷۴ | ۷ |
| ۳۷ | ۸۷ | ۶۹ | ۴۳ | ۱ع |
| ۲۳ | ۸۳ | ۶ع۴ | ۶۷ | ۳۶ |
| ۲ع | ع۴ | ۳ع۴ | ۷۷ | گریہ کودک |
| ۳ | ۳۸ع | ۳ ع | ۳۸ | ۴۳ |

الٰہی بحق خاتم النبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم

[illegible]

# طلسم برائے پاگل پن

طلسم ذیل واسطے دیوانگی اور پگلا پن اکسیر ہے۔ مریض کو ایک طلسم دھو کر پلائے اور ایک لکھ کر گلے میں ڈال دے۔ بحکم خدا شفا کلی ہو گی۔
طلسم یہ ہے۔



# طلسم برائے جملہ امراض بدنی

طلسم مندرجہ ذیل جسم کی ہر طرح وہر قسم اور ہر نوعیت کی بیماری کے لئے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ تجربہ شدہ اور تیر بہدف طلسم ہے۔ اس کو صرف گلے میں ڈالنا ہے۔ کسی اچھی سی ساعت میں پاک صاف ہو کر صاف کپڑے پہن کر مالک کو یاد کر کے طلسم ذیل سیاہ روشنائی سے ایک کورے کاغذ پر لکھ کر اور منڈھوا کر اپنے گلے میں پہن لیں۔ بحکم خدا اور فیض حضرت خواجہ حفیظ اللہ صاحب بڑیلا شریف ہر بدنی مرض جو جسم کے اندر ہو گی وہ بھی دور ہو جائے گی اور دوبارہ کوئی مرض نہیں آئے گی۔ طلسم برائے دفع جمیع امراض یہ ہے۔

...............

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ نَادِ عَلِیًّا مَظۡہَرَ الۡعَجَائِبِ
تَجِدۡہُ عَوۡنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ کُلُّ ہَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنۡجَلِیۡ
بِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ بِوِلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ ۔

باب ۷

# ہزاروں روپیہ ماہوار کمائیے!

## صابن میں دولت

جنہوں نے کبھی صابن نہیں بنایا وہ اوّل اس صابن کو بنا کر دیکھیں بحکم خدا یہ ایک ہی نسخہ دولت کے انبار لگا کر آپ کو مالا مال کر دے۔ بشرطیکہ اس کو بنائیں اور اس کی بکری کریں۔ یاد رکھیں حرکت میں برکت ہے۔ ہاتھ پر ہاتھ دھر کر بیٹھے رہنا اور پھر اپنے مقدروں کو کوسنا یہ کہاں کی دانشمندی ہے آپ اس اصول کو یاد رکھیں کہ حرکت کا نام زندگی ہے۔ اور اپنے سے دوسرے کو بہتر اعلیٰ وارفع سمجھنا اشرف المخلوقات ہونے کی دلیل ہے۔ میں بذاتِ خود مذکورہ دونوں اصولوں کی قائل ہوں اور آخری دم تک قائل رہوں گی۔ اور سب کرم فرماؤں کو بھی یہی مشورہ دیتی رہوں گی۔ ہاں کم قیمت مگر اچھا صابن بنانے کا نسخہ یہ ہے۔

**نسخہ:۔** سوڈا کاسٹک ۱ پاؤ، پانی ایک سیر، میدا ایک پاؤ، تیل سرسوں ایک سیر۔ صابن بنانے سے پہلے پاؤ بھر سوڈے کو ایک سیر میٹھے پانی میں بھگو دو۔ اور اس کو دو چار گھنٹہ تک پڑا رہنے دو۔ تاکہ سوڈا اچھی طرح حل

جاوے۔ اس سوڈے اور پانی میں ملی ہوئی چیز کو صابن بنانے والے لائی کہتے ہیں۔ جس وقت آپ کاسٹک کو پانی میں ڈالو گے تو پانی خود بخود گرم ہو جاوے گا۔ صابن اس وقت بنانا چاہیے کہ جس وقت لائی بالکل ٹھنڈی ہو جاوے ورنہ صابن خراب ہو جاتا ہے اب ایک دوسرے برتن میں تیل ڈال کر اس میں میدا خوب حل کرو۔ لائی کو دھار باندھ کر تیل کے اندر ڈالو اور خوب گھوٹتے جاؤ۔ گھوٹتے گھوٹتے شل حلوے کے ہو جاوے گا۔ اب اس کو کسی بکس وغیرہ میں بھر دو اور کپڑا ڈھک دو۔ کیونکہ بکس میں ڈالنے کے بعد صابن میں خود بخود کیمیائی اثر سے گرمی پیدا ہوتی ہے۔ وہ ضائع نہیں ہونی چاہیے صبح کے وقت آپکو صابن جما ہوا ملے گا۔ بکس سے اسکو نکال کر لوہے کے تار سے ٹکیاں کاٹ لو اور ان کو دو چار روز پڑا رہنے کے بعد استعمال کرو۔ جنہوں نے کبھی صابن نہیں بنایا وہ اس صابن کو ضرور بنا کر دیکھیں اور خوب منافع کمائیں۔

# واشنگ پوڈر

کم سرمایہ حضرات کے لئے بہترین روزگار ہے۔ واشنگ پوڈر یعنی کلینزر وکلینزنگ پوڈر وغیرہ کا آج کل عام رواج ہے۔ بہت سے اصحاب اس کی بدولت آزادانہ طور پر اپنے کنبے کا پیٹ پال رہے ہیں۔ بنانے میں آسان ہے اور کپڑوں کی میل کو بھی صابن کی نسبت اچھی طرح کاٹتا ہے ریشمی سوتی اور اونی پارچہ جات دھونے کے لئے بے نظیر پوڈر

ہے ۔ نسخہ حسبِ ذیل ہے ۔ سوڈیم کاربونیٹ یعنی دھوبی سوڈا بائیس
سیر، کپڑے دھونے کے عمدہ صابن کا چورہ گیارہ سیر، پانی چھ گیلن ۔
ترکیب تیاری :۔ صابن کے چورے کو پانی میں گھول لیں ۔ اور لکڑی کے ڈنڈے
سے خوب گھمائیں تاکہ لئی سی بن جائے ۔ اب اس میں تھوڑا تھوڑا دھوبی سوڈا
ملا کر لگاتار گھوٹتے چلے جائیں ۔ جب تمام سوڈا ختم ہو جائے ۔ اور مرکب
یک جان ہو جائے ۔ تو اسے شیشے کی پلیٹوں میں ڈال کر رکھ دیں ۔ سوکھ
جانے پر کوٹ لیں ۔ اور پوڈر بنا لیں ۔ سفید رنگ کا پوڈر بنے گا ۔ اسے
چار اونس ، ایک پونڈ اور پانچ پونڈ کے پیکٹوں میں پیک کر دیا جاتا ہے
ترکیب استعمال :۔ ایک ٹین میں پانی بھر کر اس میں مندرجہ بالا پوڈر گھول
لیں ۔ اور جس قدر کپڑے دھوتے مطلوب ہوں وہ اس میں بھگو دیں
دوسرے دن کپڑوں کو اچھی طرح مسل کر باہر نکال لیں ۔ اور صاف پانی
سے دھو لیں ۔ دھوبی کے دھلے ہوئے کپڑوں کی مانند نکل آئیں گے

## نسخہ کریم

سٹرک ایسڈ نصف سیر، پانی ساڑھے چار سیر، کاسٹک پوٹاش
دو تولے ، خوشبو ایک تولہ ، ایوسین رنگ ایک ماشہ ۔
اس کی ترکیب تیاری اس طرح سے ہے کہ سٹرک ایسڈ کو کسی
خام چینی کے برتن میں آگ پر رکھ کر پگھلا لیں ۔ کاسٹک پوٹاش کو پانی میں
حل کر کے لائی بنا لیں ۔ اور اسے بھی اس قدر گرم کریں جس قدر سٹرک ایسڈ

کو حرارت دی گئی ہے۔ اب پگھلے ہوئے سیٹرک ایسڈ میں لائی کا گھول ڈال دیں۔ اور پانچ منٹ تک آگ پر ہی گھوٹتے رہیں۔ اب آگ سے اتار کر اس وقت تک گھوٹتے رہیں جب تک کہ ٹھنڈا ہو کر گاڑھا نہ ہو جائے اب رنگ کو بالکل ہی تھوڑے پانی میں حل کر کے کریم میں ملا دیں۔ اور خوشبو بھی شامل کر دیں۔ چھوٹی چھوٹی ڈبیوں میں بھر کر اور کوئی موزوں سا نام رکھ کر فروخت کریں اور خوب منافع کمائیں۔

## ہر قسم کے عطر تیار کرنے کے طریقے

صندل آئل ایک پاؤنڈ ہیگو روز دو اونس، تیل میں حل ہونے والا گلابی رنگ بالکل ہی معمولی مقدار میں۔ اس کی ترکیب تیاری اس طرح سے ہے صندل آئل میں تھوڑے رنگ گلابی ملا کر اسے ہلکا سا رنگ دار بنا لیں۔ بعد اس میں خوشبو گلاب ملا دیں۔ اور اچھی طرح ہلا کر رکھ دیں۔ بعد ایک ہفتہ اسے استعمال کریں۔ نہایت ہی عمدہ قسم کا عطر تیار ہو گا۔

## عطر چنبیلی و حنا وغیرہ بنانے کے طریق

مذکورہ بالا نسخہ میں ہیگو روز کی جگہ جس چیز کا عطر تیار کرنا ہو۔ وہی خوشبو مندرجہ بالا طریق سے یعنی تناسب سے ملا دیں۔ اور جس قسم کا عطر ہو۔ اسی قسم کا رنگ بھی دے لیں۔ حنا کے لئے لال رنگ اور چنبیلی کے لئے زرد رنگ دیئے جاتے ہیں۔

# عام بازاری طریقہ سے عطر بنانے کے فارمولے

وائٹ آئیل ایک پونڈ، ہیکو روز وغیرہ یعنی جس چیز کا عطر بنانا ہو، دو اونس رنگ مذکورہ طریق سے عطر تیار کریں۔ سستے قسم کے عطر بن جائیں گے یہ وہی عطر ہیں جو نہائت سستے پڑتے ہیں اور جنہیں راہ چلتے لوگ گلا پھاڑ پھاڑ کر بازاروں میں چکر لگا کر بیچتے ہیں۔ فروخت کرتے ہیں کافی منافع بخش دھندا ہے۔ دولت کماؤ اور امیر بن جاؤ مگر حرکت سے کیونکہ حرکت میں برکت ہے۔ ہاتھ پہ ہاتھ دھر کر بیٹھے رہنے اور صرف کتابوں کی ورق گردانی کرنے سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ صرف ایک ہی نسخہ کو عملی جامہ پہنا دینے سے ہی تقدیر بدل سکتی ہے اور دولت کی فراوانی آپ کے قدم چوم سکتی ہے اور ہر طرح کا آرام آپ کو نصیب ہو سکتا ہے۔

# بالصفا پوڈر

یہ پوڈر پانچ منٹ میں بالوں کو جڑھ سے اڑا دیتا ہے اور بالکل بے ضرر ہے۔ بیرم سلفائڈ آٹھ چھٹانک، سوپ سٹون ایک سیر، کافور دیسی ایک تولہ، کباب چینی ایک تولہ۔

بیرم سلفائیڈ کو لے کر اس کو کپڑے میں سے چھان لو اور اس میں سوپ سٹون شامل کرو۔ ان دونوں چیزوں کے ملے ہوئے پوڈر کو ایک طرف رکھو۔ اب باقی چیزوں کو پہلے علیحدہ علیحدہ خوب پیسو اور پیس کر ملا لو۔

اس ملے ہوئے پوڈر کو پہلے پوڈر میں شامل کر دو۔ اور خوب اچھی طرح ملا کر
باریک چھلنی میں سے پھر سب کو چھان لو۔ اب ان کو چھوٹے چھوٹے پیکٹوں
میں بھر کر تجارت کر کے منافع کماؤ۔

جس وقت کسی جگہ کے بال صفا کرنے منظور ہوں۔ اس میں سے تھوڑا
سا پوڈر لے کر پانی میں گھول کر مانند شہد کے کر دو اور اس کو اس جگہ لیپ کر
دو پانچ سات منٹ کے بعد کسی کپڑے سے پانی سے لیپ کو صاف کر دو
اس طرح استعمال کرنے سے ہرگز کوئی جلن جسم پہ نہیں ہوتی اور نہ ہی کسی قسم
کی سوزش ہوتی ہے۔ بلکہ جلد ریشم کی طرح ملائم ہو جاتی ہے۔ اس کو نازک
سے نازک جلد پہ لگا سکتے ہیں۔

# اگربتی بنانا

مشک کافور پانچ تولہ، قلمی شورہ پانچ تولہ، صندل سفید کا باریک سفوف
دس تولہ، کپاس کی لکڑیوں کا کوئلہ دس تولہ، عود ایک پاؤ، گوند کیکر دس تولہ
لوبان ایک پاؤ۔

اس کا طریقہ تیاری اس طرح سے ہے کہ گوند کے سوا باقی تمام اشیاء کو
علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر ملائیں۔ اور بعد کسی باریک چھلنی یا کپڑے میں چھان لیں
اب گوند کو پیس کر تھوڑے سے گرم پانی میں حل کریں۔ گوند کے حل ہو جانے پر مندرجہ
بالا چھلنے ہوئے سفوف میں یہ گوند ملا۔ پانی اتنا ملائیں۔ کہ مرکب پتلی لئی کی طرح
کا بن جائے۔ پھر اس مرکب کو خوب اچھی طرح ملا کر کسی ایسے برتن میں رکھیں

کہ جس میں بانس کی اگربتی کے سائز کی تیلیاں مطابق ڈبوئی جا سکیں۔ اب بانس کی باریک اگربتی کے سائز کی تیلیاں لے کر مذکورہ مرکب میں ڈبو کر احتیاط سے رکھتے جائیں۔ خشک ہو جانے پر کوئی دل پسند خوشبو معمولی مقدار میں چھڑک کر جلائیں پیپر پیلے رنگ میں درجن درجن اگربتیاں پیک کر کے اپنا لیبل لگا کر فروخت کریں۔ اس نقطہ سے آگاہ رہیں کہ تیلیاں مرکب میں ڈبوتے وقت تیلیوں کا ½ انچ سرا بغیر مصالحہ کے خشک رکھیں (۲) بانس کی پتلی پتلی تیلیاں مطابق سائز بنا کر۔ پانی میں سبز یا سرخ رنگ حل کر کے اس میں تمام تیلیاں ڈبو کر رنگ دار بنا کر خشک کر لینی چاہیے اور اس کے بعد مرکب میں ڈبوئیں۔ اس ایک نسخہ ہی کی بدولت غریب سے غریب شخص بھی ہزاروں روپوں میں کھیلنے لگ جاتا ہے۔ بشرطیکہ عمل کرے۔

باب ۸

# ایلوپیتھک پیٹینٹ ادویہ

میں اللہ کی بندی ناچیز یہاں پر صرف انہی ادویات کا تذکرہ کروں گی جو میرے اور میرے شوہر کے تجربہ میں آکر ہر طرح سے صحیح اور درست ثابت ہو چکی ہیں۔ جو ادویہ ہماری آزمودہ نہیں ہیں اُن سے اجتناب کروں گی۔ ہمارے ایلوپیتھک ادویات کے تجربات ادویہ کے مشہور ناموں کے ذریعہ نظرِ عام ہیں۔

## ایلوڈراکس سیرپ

اس دوا کا دوسرا نام ایلومینیم ہائیڈرو آکسائڈ جیل ہے۔ یہ دوا زخم معدہ اور تیزابیت معدہ کے لئے مستعمل ہے۔

مقدار خوراک : دو سے تین چمچے دن میں تین سے چار دفعہ کھانا کھانے کے درمیان اور سوتے وقت۔

## السمل ٹیبلٹ

اس دوا کا دوسرا نام بسمتھ کمپاونڈ ہے۔ معدے میں تیزابیت کی

زیادتی، معدے کا زخم، بدہضمی، درد اور اپھارہ کے لئے مستعمل ہیں۔

خوراک: ایک گولی دن میں تین چار مرتبہ کھانے کے ساتھ اور سوتے وقت یا جب معدے میں جلن محسوس ہو۔

# بیلرگال ٹیبلٹ

اس دوا کا دوسرا نام بیلاڈونا ارگوٹامین کمپاؤنڈ ہے۔ سن یاس کی علامات مثلاً زیادہ پسینے آنا، جلن محسوس ہونا، منہ میں پانی بھر آنا، گھبراہٹ، پریشانی اور بے خوابی وغیرہ کے لئے مستعمل ہیں۔

خوراک: ایک تا دو گولی دن میں تین چار دفعہ۔

# میرا پرانٹ کیپسول

اس دوا کا دوسرا نام بیوٹا ٹیلامین ہے۔ یہ دوا موٹاپا دور کرنے کے لئے ہے۔ اس دوا کی خوراک ایک کیپسول روزانہ صبح ناشتہ سے پہلے تین ماہ تک دیں۔ مریض ہر قسم کی مقوی غذا چپاتی وغیرہ کچھ عرصہ کے لئے بالکل بند کر دے صرف فروٹ سبزی پر گزارہ کرے۔ اسی طرح چکنائی اور نشاستہ والی جملہ غذائیں بالکل بند کر دے۔

# پرسی نڈ ٹیبلٹ

اس کا دوسرا نام سینو سائڈ ہے۔ یہ شدید اور پرانی قبض کے لئے مستعمل ہیں

# لوموٹل لیکوئیڈ سیرپ

اس کا دوسرا نام ڈائی فی ناکسی لیٹ سپنشن ہے ہر قسم کی پیچش انتڑیوں کی خراش بلڈ سنٹری اور خوراک کی سمیت کے لئے مستعمل ہیں۔ ایک یا دو چائے کے چمچے تین یا چار دفعہ دن میں بچوں کے لئے۔

# میکسالون ٹیبلٹ

اس دوا کا دوسرا نام میٹا کلو پرا مائیڈ ہے۔ ہاضمہ کی جملہ خرابیوں، جی متلانا، قے آنا، ہچکی لگنا وغیرہ کے لئے مفید ہیں۔ کھانا کھانے سے پہلے ایک گولی دن میں تین بار دیں۔

# فیورا کسن لیکوئیڈ

اس دوا کا دوسرا نام فیورا زولے ڈین سپنشن ہے۔ ہر قسم کی جملہ پیچش اور بڑی انتڑی سے متعلقہ جملہ بیماریوں کے لئے مستعمل ہے۔ ایک چائے والا چمچہ تین چار دفعہ دن میں پلائیں۔

# کرسٹوڈیجسین ٹیبلٹ

قلب کے جملہ امراض کے لئے خاص طور پر استقاقلبی میں مستعمل ہیں۔ آہستہ آہستہ اثر پیدا کرنے کے لئے دو گولیاں صبح و شام چار دن تک دیں۔

اس کے بعد ڈیڑھ گولی روزانہ دیتے رہیں۔ اس دوا کا دوسرا نام ڈیمی ٹاکسین ہے

# زیلفرین ڈراپس

اس کا دوسرا نام فی نائیمنل الیفرین زنک ڈراپس ہے۔ آنکھوں اور پپوٹوں کی سوزش اور سرخی کے لیے آنکھوں میں ڈالیں۔

# آرٹی زوان آئنٹمنٹ

اس کا دوسرا نام آرٹی منیرپا ہے۔ مختلف قسم کی دردوں میں مقامی طور پہ مالش کریں۔ مثلاً جوڑوں کی سوزش، موچ، ورم، ریومیٹک دردوں عرق النسار، کمر کا درد وغیرہ تھوڑی سی مرہم مقامی طور پہ مالش کریں۔

# میلی ڈین ٹیبلٹ

اس کا دوسرا نام میلی سیلا مائیٹر ہے۔ ہر قسم کے درد، سردرد۔ دانت درد، ماہواری کا درد، کمر درد، نزلہ، بخار وغیرہ کے لیے مستعمل ہے۔ ایک یا دو گولی دن میں تین مرتبہ۔

# پیراما ل ٹیبلٹ

ہر قسم کے درد، سر درد، بخار میں استعمال کر سکتے ہیں۔

# فینسی ڈل سیرپ

اس کا دوسرا نام پرومیتھازین کف سیرپ ہے۔ ہر قسم کی کھانسی کے لئے مستعمل ہے۔

# لارجیکٹل ٹیبلٹ

اس دوا کا دوسرا نام کلورپرومازین ہے ہچکی بند کرتی ہے۔ قے روکتی ہے۔ پاگل پن کے علاج میں مفید ہے۔ درد کو کم کرتی ہے۔ قے اور ہچکی بند کرنے کے لئے پچیس ملی گرام سے پچاس ملی گرام تک دیں۔ پاگل پن کے علاج کے لئے آٹھ سو ملی گرام تک روزانہ۔

# ایٹی وین ٹیبلٹ

یعنی لوریزی پام ٹیبلٹ۔ دماغی پریشانی، نفسیاتی پریشانی، گھبراہٹ نفسیاتی علامات کی وجہ سے جسمانی علامات مثلاً سر درد، بدہضمی، دل دھڑکنا نیند نہ آنا وغیرہ میں فائدہ کرتی ہے ایک گولی دن میں دو یا تین مرتبہ دیں۔

# انٹلس ٹین ٹیبلٹ

اس کا دوسرا نام انٹازدین ہے۔ ایلرجی کی وجہ سے جملہ بیماریاں مثلاً ایکزیمہ ارٹی کیریا، چھینکیں، ایلرجک، زکام، خارش، تپ کاہی وغیرہ کے لئے مستعمل

ہیں ۔ ایک گولی دن میں تین بار ۔ کلیمی زدل گولیاں ہر قسم کی ایلرجی چھپاکی اور چھینکوں کے لیئے آزمودہ ہیں ۔

## کلوزینہ کیپسول

اس دوا کا دوسرا نام سائی کلوسی رین ہے ہر قسم کے تپ دق کے لیئے ایک کیپسول صبح ایک دوپہر اور ایک شام کو دیں ۔

## کلوریم فینی کال ہائیڈرو کار ٹی سون آئی آئنٹمنٹ

آنکھ کی جملہ امراض جن میں ساتھ خارش و سرخی ، ورم ، چوٹ اور زخم ہو فائدہ کرتی ہے ۔

## اریتھرومائی سین ٹیبلٹ

کھانسی ، نزکام ، گلے پکنا ، بر ونکائی ٹس ، نمونیا ، پھوڑے پھنسی ، کھجی وغیرہ کے لیئے مستعمل ہے ۔ دو سے چار گولیاں چوبیس گھنٹوں میں منقسم خوراکوں میں دیں ۔

## سلفا سیٹا مائیڈ آئی آئنٹمنٹ

یہ مرہم لگ رہے ، آنکھیں دکھنا ، گوہانجنی ، پپوٹوں کی خارش ، آنکھوں میں میں زخم وغیرہ کے لیئے مفید ہے ۔ دن میں تین چار دفعہ آنکھوں میں لگائیں ۔

# لیبریکس ٹیبلٹ

پیٹ کے جملہ امراض مثلاً بدہضمی، اپھارہ، گھبراہٹ، درد، گیس، بے چینی، معدہ کی جلن، بے خوابی اور تبخیرہ معدہ وغیرہ کے لئے مستعمل ہے۔ ایک گولی صبح ایک دوپہر اور ایک شام۔

# الیفی نال ٹیبلٹ

یعنی وٹامن ای گولیاں۔ چلتے وقت ٹانگوں کی پنڈلیوں میں درد محسوس ہونا، اسقاط حمل متواتر اور مردہ بچہ پیدا ہونا، عضلاتی کمزوری، بانجھ پن اور کمر درد وغیرہ کے لئے مستعمل ہے۔ ہر روز ایک سے تین گولیاں مگر چبا کر کھائیں۔

# سپلز موڈ ولویران ٹیبلٹ

اس دوا کا دوسرا نام فین کاربے مائیڈ کمپاؤنڈ ہے۔ یہ دوا درد گردہ، درد پتہ، پیٹ درد اور درد قولنج وغیرہ کے لئے مفید ہے۔ خوراک ایک دو گولی دن میں تین بار

# نائیلے ور ٹیبلٹ

اس کا دوسرا نام نارای تھینڈرولن ہے۔ یہ دوا وزن کی کمی، بھوک

کی کمی، بیماری کے بعد کی کمزوری بڑھاپا وغیرہ کے لیئے مفید ہے۔

## جلیٹنین ٹیبلٹ

یعنی ایلائیل ایلٹرونال گولیاں۔ اسقاط حمل روکنے کے لیئے، ماہواری کی زیادتی، ماہواری کا درد، ماہواری رک جانا وغیرہ کے لیئے مفید ہے ایک گولی دن میں تین دفعہ دیں۔

## می تھائیل ارگومیٹرین ٹیبلٹ

اس کا دوسرا نام می تھرجین ہے۔ زچگی کے بعد کا جریان خون اور زچگی کے بعد رحم کو جلدی سکیڑنے کے لیئے دو چار گولیاں روزانہ دیں۔

## ری سارسی نول ایئر ڈراپس

یہ ڈراپس کان میں درد، سوزش اور کان بہنے کے لیئے مفید ہے۔ تین چار مرتبہ دن میں کان میں ڈالا کریں۔

## فلوراکوئین ٹیبلٹ

لیکوریا اور اندام نہانی کی خارش کے لیئے مفید گولیاں ہیں۔ ایک یا دو گولی صبح و شام اندام نہانی کے اندر اوپر کر کے رکھیں۔ اور بعد میں کچھ دیر لیٹ کر آرام کریں۔ اندام نہانی کی خارش دور کرنے کے لیئے ڈیکٹا کار ٹرل

گولیاں اور پریڈنی سولون بھی مفید ہیں۔

## ایتھی نوڈیول کمپاؤنڈ ٹیبلٹ

یہ گولیاں بچہ دانی سے جریان خون، ماہواری کی بے قاعدگی اور بانجھ پن کے علاج کے لئے اچھی اور مفید ہیں۔

## میتھاکسالین ٹیبلٹ

یعنی میلاڈسے نین گولیاں برص کے لئے بہت مفید ہیں۔ روزانہ ایک سے چار گولی۔

## کلورومائی سے ٹین ٹیبلٹ

اس دوا کا شربت بھی ملتا ہے۔ کالی کھانسی جو بچوں کو ہو جاتی ہے کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ مگر اس شربت کے ساتھ حسب علامت ہر پیچیدگی دور کرنے کے لئے دیگر ادویہ بھی دینا چاہیئے۔

## لوموٹل وِدنیومائی سین لیکوئڈ

اس دوا کا دوسرا نام ڈائی فی نا کسی لیٹ نیومائی سین سپنشن ہے۔ ہر قسم کی پیچش خواہ وہ کتنی ہی بگڑی ہوئی ہو، اسہال معدہ، انتڑیوں کی خراش اور خوراک کی سمیت کے لئے مستعمل ہے۔ مقدار خوراک!

بچوں کو ایک یا دو چمچے چائے کے تین یا چار دفعہ دن میں دیں ۔
مالک کا فضل ہے ۔ پورے تجربات تحریر کروں تو اسی ایک باب
پہ ڈھیر ساری کتب لکھنا پڑیں گی ۔ مزید طوالت سے گریز کرتے ہوئے
کہ کرم فرماؤں کو دیگر رموزات سے آگاہ کروں ۔ انہی تجربات پر اکتفا
کرتی ہوں ۔

باب ۹

# طلسمی یونانی اکسیر

## جادو کی پڑیا

فنیسٹین ایک تولہ، سوڈا سیلی سلاس ایک تولہ، گیری ڈیڑھ ماشہ، ورق طلا، تین عدد۔ سب کو مکس کر کے شیشی میں بحفاظت رکھیں۔ بوقت ضرورت تین ماشہ گرم دودھ یا پانی سے کھلائیں۔ ذات الجنب اور نمونیا کی درد پانچ منٹ میں دور ہو گی۔ تجربہ شدہ ہے۔

## اکسیر ملیریا

گیری ایک ماشہ، نوشادر دو ماشہ مغز کرنجوہ آٹھ ماشہ، قلمی شورہ دو ماشہ۔ سب کو باریک کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔ ایک ماشہ ہمراہ آبِ تازہ کھلانے سے چڑھے ہوئے بخار کو اتار دیتا ہے۔ قبل نوبت تین بار دینے سے بخار رک جاتا ہے۔ حاملہ عورت کو بھی استعمال کروا سکتے ہیں۔ تجربہ شدہ ہے۔

---

# ہر قسم کے بخار کیلئے جادو اثر گولیاں

ہر قسم کے نئے و پرانے بخاروں کو دور کرنے کے لئے جادو اثر گولیاں ہیں۔ درخت دھریک (بکائن) کے دھرکونے جن میں بیج نہ پڑا ہو یعنی نرم نرم ہوں لے کر کوٹ کر رس نکالیں۔ اتنا ہی گلوئے سبز کا رس نکالیں۔ ان دونوں رسوں کو یکجان کر کے ان کا چوتھائی حصہ اجوائن دیسی پیس کر ملا کر گولیاں بقدر جنگلی بیر بنا کر ایک گولی صبح ایک دوپہر اور ایک شام کو ہمراہ پانی تازہ دیں۔ بخار کیسا ہی پرانا کیوں نہ ہو بحکم خدا ایک ہفتہ کے اندر دور ہو جاتا ہے۔ بھوک بہت لگتی ہے۔ لیکن خوراک کم کھائیں۔ تجربہ شدہ گولیاں ہیں۔

# ہر قسم کا بخار دور کرنے کے لئے طلسمی اکسیر

ہر قسم کا بخار دور کرنے کے لئے یہ دوائی طلسمی اکسیر ہے چالیس روز کے استعمال سے پرانے سے پرانا بخار رفع ہو جاتا ہے۔ نیز کھانسی، سل، دق اور دمہ کے لئے بھی اکسیر ہے۔ ہڑتال گئودنتی، ہڑتال ورقیہ، سنکھ دو تولہ، آب برگ ارنڈ سبز، آب کٹھکل بوٹی، آب گلو سبز ہر ایک آدھا پاؤ، علیحدہ علیحدہ کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر کوزہ گلی میں بند اور گل حکمت کر کے پانچ اپلوں کی محفوظ الہوا آگ دیں سرد ہونے پر پیس کر محفوظ کریں۔ ایک رتی منقی میں رکھ کر عرق گاؤزبان دس تولہ کے ہمراہ استعمال کریں۔ ہر قسم کا بخار دور کرنے کے لئے طلسمی اکسیر ہے۔

# ناف ٹلنے کا اکسیری علاج

یہ علاج ان لوگوں کے لئے ہے جو کہ بار بار ناف کو درست کرواتے ہیں اور پھر بھی ناف ٹلنے سے باز نہیں آتی۔ اگر سینکڑوں بار ناف درست کروانے کے باوجود بھی ٹلنے سے نہیں رہتی تو ایک بار ناف درست کروا کر فی الفور یہ اکسیر استعمال کرنا شروع کر دیں۔ اور متواتر تین چار ہفتہ استعمال کریں بحکم خدا تمام عمر دوبارہ ناف ٹلنے کی بیماری نہ ہو گی۔

نمک چکنی سوختہ، اجوائن دیسی، قند سیاہ ہر ایک ہموزن کوٹ کر ایک ایک ماشہ کی گولیاں بنائیں ایک گولی بوقت صبح گائے کے گھی سے نگل لیا کریں انشاءاللہ دوبارہ مرض نہ آئے گی۔ تجربہ شدہ ہے۔

# جادو اثر سفوف اطفال

بچوں کے لئے یہ جادو اثر سفوف مفید و آزمودہ اور بار ہا کا تجربہ شدہ ہے۔ ریوند چینی پانچ تولہ، سونٹھ ایک تولہ، سوڈا بائیکارب دو تولہ۔ سب کو کوٹ چھان کر مکس کر کے بحفاظت رکھیں۔ خوراک اس کی دو رتی ہے۔ بچوں کے اکثر امراض مثلاً بدہضمی، قے دست اور قبض میں مفید ہے۔ پہلے اس سفوف سے اجابت صاف ہوتی ہے۔ اس لئے قبض میں مفید ہے اس کے بعد ریوند چینی کے اندر ٹینک ایسڈ ہونے کی وجہ سے دستوں کو بند کرتا ہے۔ بعض بچوں کو صرف پیٹ کی خرابی سے بخار ہو جاتا ہے۔ نفخ شکم اس کی علامات ہیں۔

اس صورت میں بخار کے لئے یہی سفوف کافی ہے تجربہ شدہ ہے۔

## خارش تر کا بہترین علاج

اس دوا سے تین ہی روز میں بحکم خدا خارش دور ہو جاتی ہے۔ یہ خارجی علاج ہے۔ روغن سرسوں آدھا پاؤ، مرچ سرخ معہ ڈنڈی پانچ عدد، منسل ایک تولہ۔ پہلے پتیلی میں تیل سرسوں کو جوش دیں۔ جب مرچ جل کر سیاہ ہو جائے تو دیگچی کو آگ سے اتار لیں۔ اور مرچ سوختہ کو اس میں سے بآسانی نکال لیں۔ اور ایسا نہ ہو کہ مرچ پھٹ جائے یا اس میں سوراخ ہو جائے ورنہ جلن ہو گی۔ جب تیل ٹھنڈا ہو جائے تو منسل مذکور کو سفوف کر کے اس میں ملالیں۔ اور مرغی کے پَر سے خارش پر استعمال کریں۔ تجربہ شدہ ہے۔

## داڑھ کے کیڑے کا بے خطا علاج

یہ علاج کئی مرتبہ آزمایا گیا اور بحکم خدا صحیح ہوا بھلاوہ چوتھائی، چھالیہ چوتھائی دونوں کو پھونک کر باریک کر کے اور چاروں قسم کے نمک، الائچی خورد، دارچینی، لونگ تھوڑی خوب باریک پیس کر سب کو مکس کر لیں۔ ان میں دو مرتبہ داڑھ کے اندر بھر دیں۔ ایک دن میں بحکم خدا قطعی آرام ہو جائے گا۔ تجربہ شدہ ہے۔

**اکسیر معدہ** یہ اکسیر غذا کو ہضم کرتی اور پیٹ کے اپھارہ کو دور کرتی ہے۔ معدہ کے تمام امراض کو فائدہ مند ہے۔

بھوک کو خوب کھولتی ہے۔ اس کا نسخہ یہ ہے۔ گندھک آملہ سار اور جوہر نوشادر ہر ایک ایک تولہ ان کو خوب باریک کر کے آپس میں ملا لیں، پھر اس کو پہلے مولی کے پانی پانچ تولہ اور پھر سرکہ پانچ تولہ میں خوب کھرل کر کے خشک کر لیویں۔ بعدہٗ ست اجوائن اور ست پودینہ ایک ایک ماشہ ڈال کر مکس کر کے بحفاظت شیشی میں ڈال کر رکھیں۔ خوراک دو یا چار رتی بعد غذا استعمال کریں۔ تجربہ شدہ ہے۔

## کھو کھلے دانتوں میں کیڑا لگے ہوئے کو فائدہ دینے والی اکسیر

دانتوں کا درد یعنی داڑھ کا درد انسان کو بے حد پریشان کرتا ہے یہ وہ موذی درد ہے کہ انسان تراہی ماں پکار اٹھتا ہے۔ نیچے ایک ایسی دوائی کا نسخہ لکھا جاتا ہے جس کے استعمال سے روتا ہوا انسان بھی ہنستا ہوا واپس جاتا ہے۔ نسخہ اکسیر درد دانت یہ ہے۔ کہ بازوٹ آئل پی پی کو الٹی ایک اونس، لونگ کا تیل ایک اونس، مشک کافور ایک اونس، فینول ایک اونس۔ چار اونس کی شیشی لے کر اس میں مذکورہ چاروں ادویہ اکٹھی مکس کر لیں۔ بس اکسیر درد دانت تیار ہے۔ اس میں روئی کا پھاہا تر کر کے کھوکھلے دانت میں رکھیں۔ اور منہ کو ڈھیلا چھوڑ کر منہ سے رال ٹپکنے دیں۔ منٹوں میں ہی درد بند ہو جائے گا۔ جادو کا سا اثر دکھانے والی دوائی ہے۔ اس دوا کا پھاہا صرف کھوکھلے دانت میں ہی رکھیں۔ منہ یا مسوڑوں اور

منہ کے کسی حصہ پر نہ لگنے دیں۔ تجربہ شدہ ہے۔

## داد کا اکسیری علاج

اس دوائی کو دو دفعہ سے زیادہ لگانے کی ضرورت نہیں ہوگی۔ تجربہ شدہ ہے۔ صندل سرخ، سہاگہ تیلیا اور افیون ہر ایک چھ ماشہ ان کو باریک کر کے آب لیموں کاغذی میں کھرل کر کے مقام داد کو کھجلا کر اور جو پانی نکلے صاف کر کے دوا لگا کر آگ سے خشک کریں۔ مگر خیال رہے کہ پانی نہ لگے۔ دو دفعہ سے زیادہ لگانے کی ضرورت نہ ہوگی تجربہ شدہ ہے

## دیگر

کافور ایک تولہ، گندھک زرد ایک تولہ دونوں کو خوب پیس کر مٹی کے تیل میں ڈال کر گاڑھا کر کے مثل لئی کے بنائیں۔ تب داد کو خوب کھجلا کر اچھے طور سے لگا دیں۔ ایک ہی دن میں اچھا ہوگا۔ مگر ایک ہفتہ تک پانی نہ لگنے دیں۔ مجرب ہے۔

## مرگی کا علاج

گاجر کے پھول ایک ماشہ روزانہ تین ماہ تک کھلائیں۔ مرگی بحکم خدا ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی۔

(۲) یہ بھی مرگی کے لئے اکسیر ہے۔ آک کا دودھ چالیس دن تک پاؤں

کے تلوؤں سے مل کر اس پر کالی مرچ کا سفوف چھڑک کر آگ کا پتہ باندھ دیں پھر انشاء اللہ کبھی بھی مرگی کا دورہ نہ ہوگا۔

(۳) برگ مشق پیچہ کے عرق میں سفید کھو نگچی کھرل کر کے سفوف کر لیں۔ مریض کو دو تین روز نسوار دیں۔ دو کیڑے ناک سے گر کر ہمیشہ کے لیے صحت ہو جائے گی۔

# سفوف یرقان

پھٹکری گلابی اور کوڑ بوٹی ہر ایک چھٹانک چھٹانک لے کر ہر دو کو سفوف کر لیں۔ خوراک چھ ماشہ نہار منہ گائے کی دہی کی لسی کے ہمراہ استعمال کریں۔ سات یوم کے لیے کافی ہے پیشاب کثرت سے خارج ہوگا۔ ہر قسم کے یرقان میں مفید ہے۔

# پیٹ کے کیڑوں کا سر قلم کرنے کے لئے اکسیری حبوب

یہ حبوب پیٹ کے کیڑوں کا سر قلم کرنے کے لیے تجربہ شدہ حبوب ہیں۔ گندھک آملہ مدبر پانچ تولہ، منگال پانچ تولہ، آب لیموں ایک سیر۔ گندھک اور منگال کو کوٹ کر باریک کر کے آب لیموں میں کھرل کریں۔ جب حب یعنی گولی بننے کے قابل ہو تو چنے برابر گولیاں یعنی حبوب بنا لیں۔ ایک حب صبح ایک دوپہر اور ایک شام کو دیں تجربہ شدہ ہے۔

.......

# عورتوں کی بیماریاں

## حمل کا گرنا

جن عورتوں کا حمل گر جاتا ہو وہ اس اکسیری نسخہ کو استعمال کریں تجربہ شدہ ہے۔ کستوری ایک تولہ، کپور ایک تولہ، ہینگ ڈیڑھ ماشہ، طباشیر چھ ماشہ، برگ مہندی آدھ تولہ، منڈی چھ ماشہ، موتی ناسفتہ ڈیڑھ ماشہ پہلے موتیوں کو روح کیوڑہ یا عرق گلاب میں کھرل کر کے باریک کریں۔ بعدہٗ کستوری ملا کر کھرل کریں۔ باقی ادویات باریک کر کے ملا کر یعنی مکس کر کے گوند کے پانی کے ہمراہ چنے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی صبح اور ایک شام کو حاملہ عورت پانی کے ہمراہ کھاتی رہے۔ جماع سے پرہیز رکھیں۔ ہوا خوری کیا کریں۔ تجربہ شدہ ہے

## حیض کی کمی

سہاگہ ایک تولہ، ہینگ چھ ماشہ، کشتہ فولاد چھ ماشہ سب کو ملا کر دو دو رتی کی گولیاں بنالیں۔ جب عورت کے حیض کے دن قریب آویں۔ تو دو چار دن پہلے سے صبح کو دو گولی اور رات کو دو گولی کھلا دیا کریں۔ اس مرتبہ حیض کھل کر آوے گا۔ دو تین ماہ ایسا کریں عورت کا جسم مثل کندن بن جائے گا۔

دیگر:۔ پوست ریٹھہ لے کر ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں۔ دو دو گولی صبح و شام ہمراہ پانی کھلائیں۔ لیکن دوران ایام یہ دوائی استعمال نہ کرائیں

دیگر:۔ ایتھی سیٹرون یعنی منسٹرو جن گولیاں بند حیض و کمی حیض کے لئے مفید ہیں۔ منتھر جین گولیاں اور ٹیکہ بھی مفید ہے۔ ای تھیلیس زون کمپاؤنڈ بھی مفید ہے۔

## کثرت حیض

سنگجراحت آٹھ ماشہ، کافور دو ماشہ، کوکین و مارفیا ایک ایک ماشہ۔ سب کو باریک کر کے لعاب بہیدانہ کے ساتھ چنے برابر گولیاں بنائیں۔ خوراک صبح و شام پہلے نصف گولی پھر بڑھا کر ایک ایک گولی کھلائیں۔

دیگر گائی نرجلین یعنی ارگوٹامین گولیاں مفید ہیں۔

## لیکوریا

اینٹی بایوٹک ادویات استعمال کریں۔ اندام نہانی کی خارش دور کرنے کے لئے ڈیکٹا کارٹرل گولیاں اور لگانے کے لئے انطرالائم مرہم استعمال کریں۔ اندام نہانی میں بوجہ لیکوریا خارش کے لئے پریڈنی سولون گولیاں مفید ہیں

## چھاتیوں میں دودھ کی کمی

اکس ٹاسن ایک ٹیکہ روزانہ تین یوم تک۔ زیرہ سفید، چاول کا آٹا، اور دودھ شامل کر کے حریرہ بنا کر عورت کو پلا دے اور یہ طریقہ سات روز برابر جاری رکھے۔ دودھ کے پیدا ہونے میں زیادتی ہو گی۔

## ماہواری کا درد

کوڈو پائرین گولیاں اور بیلا ڈونا گولیاں مفید ہیں۔

## رحم کے منہ کی سوزش

ایس۔ وی۔ سی دو گولیاں سوتے وقت اندام نہانی میں رکھیں۔ فلےجل یعنی میٹرونائیڈازول گولیاں سات یوم تک کھلائیں۔

## سن یاس کی بیماری

سن یاس تقریباً پینتالیس سال کی عمر تک ہوتا ہے۔ عورتوں کی ماہواری بند ہو جاتی ہے

سر چکرانا، گھبراہٹ، اختلاج قلب اور پریشانی وغیرہ میسٹو ویرڈن یعنی میتھائل ٹیسٹوزون گولیاں یا میٹلا بڑ یعنی آنسوپرو یا مائیڈ کمپاونڈ گولیاں مفید ہیں۔

## شرمگاہ کی خارش

الٹرالانم مرہم دو مرتبہ لگائیں۔ ویلرگان گولیاں کھلائیں۔ یا ڈیکسا میتھاسون گولیاں بھی مفید ہیں

اگر لیکوریا کی شکائت ہو تو لیکوریا کے لیئے ایس ڈی سی کی گولیاں اندر رکھیں

## حمل میں قے آنا

سٹیلازین گولیاں، پروکلورپیرازین گولیاں اور اینکولاکین گولیاں مفید ہیں۔

## جننے کا درد

کوڈین کمپاونڈ گولیاں اور سیلا مائیڈ گولیاں مفید ہیں۔ ارگومیٹرین ملی ریٹ گولیاں ولادت میں آسانی کے لیئے اکسیر اعظم ہیں۔ رحم کو سکیڑنے اور جلد بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتی ہیں۔ بچہ کی پیدائش کے بعد کے خون کو بھی بند کرتی ہیں۔

## بھٹنی کا درد

الٹرالانم مرہم دن میں تین دفعہ عورت کے نپل پر لگائیں اور سلفاڈایازین گولیاں کھلائیں۔

## رحم کا کم سکڑنا

ارگومیٹرین گولیاں یا میتھرجین یعنی می تھائیل ارگومیٹرین گولیاں مفید ہیں۔

## وہائٹ لیگ

یہ عورتوں میں پائی جانے والی بیماری کا نام ہے۔ اس کی علامات کچھ اس طرح کی ہیں کہ بچے کی پیدائش یعنی زچگی کے بعد دیکھی جاتی ہے۔ بائیں ٹانگ میں زیادہ پائی جاتی ہے۔ عام طور پر دسویں دن کے قریب ٹانگ متورم ہونے لگتی ہے۔

ٹانگ دکھتی ہے، ہلکا بخار، ٹانگ وزنی اور عضلات میں سختی وغیرہ بیرا سیٹا مول یا سیپٹرون گولیاں دیں۔ مفید ہیں۔

# مردوں کی مخصوص بیماریاں

**ذکاوتِ حس** یاد رکھیں جب تک ذکاوتِ حس روزانہ ہوگی اور علاج سے پہلے آپ تمام برے افعال اور گندے خیالات کو دل سے نکال کر توبہ نہیں کریں گے اس وقت تک کوئی علاج کارگر نہ ہوگا۔

کافور دیسی، ایکسٹریکٹ بیلاڈونا، کشتہ سہ دھاتہ، قلمی شورہ ہر ایک چھ ماشہ، افیون خالص ڈیڑھ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر لعاب گوند کیکر کے ساتھ دو دو رتی کی گولیاں بنالیں۔ دو گولی صبح اور دو گولی شام ہمراہ پانی۔ دو تین ہفتہ متواتر استعمال کرنے سے ذکاوتِ حس دور ہونے کے ساتھ ساتھ بحکم خدا احتلام وجریان اور سرعت انزال کی شکائت بھی دور ہو جائے گی۔ اس دوا کو استعمال کرنے کے بعد اگر احتلام کی شکائت باقی رہے تو احتلام دور کرنے کی دوا استعمال کریں۔ اگر جریان کی شکائت معلوم ہو تو اس کی دوا استعمال کریں۔ بعدہٗ مقوی باہ دوا استعمال کریں۔

**احتلام** مغز تخم توری تلخ، مغز تخم تربندی، افیون ہر ایک مساوی الوزن لے کر خوب باریک کر کے مومیائی کیکر کی سے گولیاں بقدر نخود بنا کر ایک گولی صبح اور ایک شام ہمراہ پانی استعمال کریں۔

بحکم خدا تین دن میں احتلام دور ہو گا مگر سات روز تک ضرور دوائی استعمال کریں۔ تجربہ شدہ ہے۔

## جریان

مرض جریان دور کرنے کے لئے بارہا دفعہ کا تجربہ شدہ ہے۔ قلعی مصفیٰ، سکہ مصفیٰ، پارہ ہر ایک ایک تولہ، نسرد چینی، طباشیر، دانہ الائچی خورد، تج ہر ایک آدھ آدھ چھٹانک۔ پہلے قلعی اور سکہ آگ پر پگھلا کر ملا لیں۔ پھر فی الفور پارہ ڈال دیں تاکہ ایک گٹکہ سا بن جائے۔ اب اس گٹکہ کو ریت کر کھرل میں خوب باریک پیس لیں۔ سیاہ رنگ کا سفوف بن جائے گا۔ پھر دوسری ادویات باریک شدہ ڈال کر یکجان کر کے سب کو شیشی کو بحفاظت رکھیں۔
خوراک ایک ماشہ صبح دودھ کی لسی کھانڈ ملی ہوئی سے دیا کریں۔ دو ہفتہ متواتر استعمال کریں۔ تجربہ شدہ ہے۔

## سرعتِ انزال

کتیرا، صمغ عربی، اصل السوس، نشاستہ ہر ایک ایک تولہ، بسد، مروارید، کہربا، یاقوت سرخ ہر ایک دو ماشہ، افیون ہر ایک تولہ بہمن سرخ ایک تولہ۔ سب ادویہ کو کوٹ پیس کر لعابِ اسپغول سے سحق کر کے گولیاں بقدر دانہ مونگ بنالیں۔ خوراک ایک گولی صبح اور ایک گولی شام ہمراہ شیر گاؤ۔ سرعت انزال، ذکاوتِ حس اور احتلام کے لئے نہایت مفید ہیں۔

## نامردی

اس کو ضعفِ باہ بھی کہتے ہیں۔ اصل مرض کے سبب کو دریافت کر کے رفع کریں۔ سب سے پہلے عام جسمانی

کمزوری دور کریں۔ جب تندرستی بحال ہو جائے تو حسبِ ذیل مقوی ادویات میں سے حسبِ حال ادویہ کا استعمال کریں۔ بحکم خدا کامل شفا ہوگی۔

(۱) ٹنکچر آف سٹیل دس منم، لائیکو آرسینی کیلس پانچ منم، ٹنکچر آف نکس وامیکا دس منم، ٹنکچر آف کنتھیریڈیز پانچ منم، ایکوا ایلڈر ایک اونس ایسی ہی ایک خوراک دن میں دو بار بعد غذا دیں۔

(۲) ثعلب مصری ایک تولہ، ریگ ماہی دو تولہ، بیربہوٹی چار تولہ، جدوار خطائی چھ ماشہ، میٹھا تیلیہ سفید ایک ماشہ، افیون ڈیڑھ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر ادرک کے عرق میں کھرل کر کے چنے برابر گولیاں بنائیں۔ اور ایک یا دو گولی دیں اور اوپر سے دودھ پلائیں۔ مقوی و ممسک اور سریع الاثر ہیں۔

## اکسیر آتشک

اس مرض کی پہچان کے لئے مختصر علامات یہ ہیں۔ پہلے عضو تناسل پر ایک پھنسی نکلتی ہے۔ اس پھنسی میں نہ تو درد ہوتا ہے اور نہ پیپ صرف دبانے سے ذرا سا پانی رستا ہے۔ پھر خود و بیماری غائب ہو جاتی ہے۔ کچھ عرصہ بعد جسم کے مختلف حصوں پر قسم قسم کے دانے نکلتے ہیں۔ جو کہ خود ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ اور پھر نکلتے ہیں اس طرح منہ کے اندر بھی زخم ہو جاتے ہیں۔ آتشک کی بیماری اندر ہی اندر جسم و جان کو گھن کی طرح کھا جاتی ہے۔ ایکر دمائیین مفید دوائی ہے۔ دیگر بیس سیر گائے کے دودھ میں عشبہ ایک پاؤ، چوب چینی آدھا پاؤ، شاہترہ ایک پاؤ، برادہ ایک پاؤ، سنا مکی ایک پاؤ، بنفشہ ایک چھٹانک

گلاب کے پھول آدھا پاؤ ملا کر یعنی سب کو ملا کر کسی عطار سے عرق کشید کرائیں۔ ہر روز دس تولہ عرق صبح کو نہار منہ تا صحت نوش کریں۔ دوا سے اجابت ہر روز ہوا کرے گی۔ صبح اسہال کے بعد چاول نمک ملا کر اور روٹی گھی سے چپڑ کر کھایا کریں آتشک کے لئے اکسیر ہے۔

## اکسیر سوزاک

مرض سوزاک کی علامات پیشاب کی نالی میں جلن سوزش، ورم اور زخم ہو جاتے ہیں۔ پیشاب لگ کر جلن کے ساتھ آتا ہے۔ سلفا ڈایازین گولیاں اور ریڈ رمائی سین کیپسول مفید ہیں۔ دیگر سوزاک کا اکسیری نسخہ یہ ہے۔

گندہ بیروزہ دو تولہ، سلاجیت ایک تولہ، گلو کا آٹا ایک تولہ، دانہ الائچی چھوٹی چھ ماشہ، لوبان یعنی کوڑیہ چھ ماشہ، کشتہ قلعی چھ ماشہ۔ سب کو کوٹ کر آپس میں ملا کر لعاب اسپغول یا بہیدانہ کے ساتھ چنے برابر گولیاں بنائیں۔ خوراک دو گولی صبح دو دوپہر اور دو گولی شام کو ہمراہ چھاچھ لسی دو ہفتہ متواتر کھلائیں۔ تجربہ شدہ ہے۔

باب ۱

# طلسمات تردید سحر

اس طلسم کو مشک و زعفران سے اصولی طور پر لکھ کر مسحور کے گلے میں ڈالیں بحکم خدا ہر طرح کا سحر و جادو دفع ہو جائے گا۔ اس طلسم کی یہ بھی خاصیت ہے کہ جس کے گلے میں ہو گا اس پر کسی کا سحر و جادو اثر نہ کرے گا۔ مجرب اور تجربہ شدہ ہے۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲۵۹۴ | ۲۵۹۷ | ۱ |
| ۲۵۹۶ | ۲ | ۷ | ۲۵۹۵ |
| ۳ | ۲۵۹۹ | ۲۵۹۲ | ۶ |
| ۲۵۹۳ | ۵ | ۴ | ۲۵۹۸ |

# طلسم برائے باطل سحر

دفع سحر و جادو سے اس طلسم کو لکھ کر مسحور کے گلے میں ڈالیں اور یہی طلسم سات روز تک نہار منہ سات یوم تک شربت بنات میں دھو کر پلادیں۔ بحکم خدا ہر طرح کا سحر و جادو باطل ہو کر مریض صحت پائے گا۔ طلسم آگے




# طلسم برائے دفع سحر

جس شخص پر جادو کیا گیا ہو۔ اُسے حسب ذیل طلسم پیالے میں تحریر کر کے گھول کر پلاؤ۔ متواتر تین دن تک یہ عمل جاری رکھو۔ بحکم خدا اور فیض حضرت خواجہ حفیظ اللہ صاحب مرحوم جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا رحمٰن | یا کریم | یا اللہ | یا علی | یا رحمٰن | یا عمال |
| ام | بلدہ | علی | علی | علی | علی |
| ع | ع | مجید | ح | ی | ی |
| لا الٰہ | الا اللہ | محمد | رسول | اللہ | ۱۴۱ |
| علی | ولد | م | م | م | م |

# طلسم برائے دفعِ سحر و سایہ و آسیب ہر قسم

اس طلسم سے بحکمِ خدا ہر قسم کا سحر و جادو اور سایہ و آسیب دور ہو کر مریض چنگا بھلا اور تندرست ہو جاتا ہے ۔

ترکیب اس کی یوں ہے کہ ایک سفید کاغذ لے کر بیمار کے سارے بدن پر ملو ۔ یہاں تک کہ بدن کا کوئی حصہ رہ نہ جائے ۔ پھر اس کاغذ پر حسبِ ذیل طلسم وغیرہ تحریر کر کے بتی بناؤ ۔ اور چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر وہ بتی جلاؤ ۔ اور بیمار سے کہو کہ وہ بتی کی طرف نظر رکھے ۔ بحکمِ خدا تھوڑی ہی دیر کے بعد سحر آسیب ہر قسم کا سایہ دور ہو کر مریض تندرست ہو جائے گا ۔ طلسم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۱۶ | ۵ |

فرعون علیہ اللعنت ۔ نمرود علیہ اللعنت ۔ شداد علیہ اللعنت ۔ قارون علیہ اللعنت ۔ ابلیس علیہ اللعنت

## دیگر

حسب ذیل طلسم کاغذ پہ تحریر کر کے بتی بناؤ ۔ اور چراغ میں سرسوں

کا تیل ڈال کر جلاؤ۔ اس کے جلتے ہی آسیب، جن، بھوت دور ہو جائے گا۔ نہایت مجرب ہے۔ طلسم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھ۱ | ۱۱ | ح | لا |
| ۷ | ۱۳ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۸ھ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ھ | ع۱ | ۱۵ | ع |

# دیگر

اگر کسی شخص کے مکان میں اینٹیں برستی ہوں تو حسبِ ذیل طلسم لکھ کر پانی دھو ڈالو اور تمام گھر میں چھڑکاؤ کرو، بحکم خدا اینٹیں برسنا بند ہو جائیں گی۔ تجربہ شدہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | الم اع | ع | ودی |
| ف | ل | ک | ۷ |
| ک | د | م | ق |
| ۱ع۷ | ۷ | بدوح | بدوح |

# تشخیص آسیب زدہ کیلئے

آسیب زدہ کے واسطے اس طلسم کو لکھ کر پہلے مریض دانتوں کی الٹی طرف رکھے۔ آسیب اسی وقت حاضر ہو وے گا۔ اور اگر نہ آوے تو سیدھی طرف رکھے۔ آسیب حاضر ہو کر باتیں کرے گا۔ اس سے قول و قرار لے کر چھوڑ دے۔ اور جو جلد اس فتیلہ کو لکھ کر معہ اسماء موکلوں کے جلاوے تو آسیب بھی جل جائے گا۔ طلسم یہ ہے۔




اور واسطے جلانے آسیب کے فتیلہ یہ ہے۔



# آسیب دور ہو

جمعرات کی رات کو کڑوے تیل پر "یا قہار - یا جبار" ایک ہزار بار پڑھیں ۔ اور پھر وہ تیل چراغ میں ڈال کر اسے جلائیں ۔ چراغ مٹی کا بنا ہوا ہونا چاہئیے اور بتی بھی نئی روئی کی ہو ۔ پس چراغ روشن کریں اور مریض یا مریضہ کو قریب بٹھائیں ۔ تو جن یا آسیب جو کچھ بھی ہو گا جل جائے گا نہایت مفید اور عجیب ہے ۔ جس نے کبھی خطا نہیں کی اور ہر بار کامیاب ثابت ہوا ۔ بڑا یقینی عمل ہے ۔

# طلسم برائے دافع سحر و آسیب ہر قسم

آسیب یا جادو کے بیمار کے لئے یہ طلسم پر کر کے بیمار سے کہو کہ وہ اس طلسم کو داہنی جانب داڑھ کے نیچے رکھ کر دبائے ۔ آسیب حاضر ہو گا ۔ اس سے قول و قرار لے کر چھوڑ دو ۔ لیکن اگر آسیب حاضر ہو کر بات نہ کرے تو پھر بیمار سے کہو کہ طلسم کو بائیں جانب داڑھ کے نیچے رکھ کر خوب دبائے بلکہ فوراً آسیب آموجود ہو گا ۔ اور بات کرے گا ۔ جوں جوں بیمار طلسم کو دانتوں میں دبائے گا ۔ آسیب سخت مضطرب ہو کر منتیں کرے گا ۔ قول و قرار لے کر چھوڑ دو ۔

طلسم آگے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | یا بدوح | | | ۰ |
| یابدوح | یا بدوح | یا بدوح | ۷۶ یا بدوح | | یا بدوح |
| | | یا بدوح ۸ | | | |
| | | یا بدوح | ۲۳ | یا بدوح | |
| | | ۹ | یا بدوح ۱۰ | | |
| | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | | یا بدوح |

اگر وہ بیمار کو چھوڑنے میں پس و پیش کرے اور نہ جائے تو اسکا ذ
فتیلہ لکھ کر روشن کرو ۔ بلاشک وشبہ آسیب جل کر نابود اور بیمار بحکم خدا تندرست
ہو جائے گا۔ تجربہ شدہ ہے ۔ فتیلہ لکھ کر روشن کرو



ابلیس و ابوجہل ہامان قارون ملعون ۔

## طلسم برائے دفع آسیب ہر قسم

طلسم ذیل کی بدولت خواہ کیسا ہی سخت اور کسی بھی قسم کا آسیب ہو
گا۔ اگر اس طلسم کو لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں باندھ دیا جائے گا۔ تو بحکم خدا

آسیب ہر قسم ضرور دفع ہو جائے گا۔ تجربہ شدہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | ای | ع ۳ | ی ۲ | ۲۳ |
| ۳۰ | ۲ی | ۱۸ | ۲۷ | ۳۶ |
| ۳۸ | ۲۲ | ۳۱ | ۱ع | ۱۹ |
| ۲۶ | ۲۰ | ۳۹ | ۲۳ | ۲۷ |
| ۳۴ | ۲۲ | ۳۸ | ۲۱ | ی |

# طلسم برائے سوختن آسیب زبردست

از حضرت خواجہ حفیظ اللہؒ۔ سب سے پہلے سوا پانچ سیر کوئلہ دھو کر سکھاوے۔ اور ایک سیوچر گلی میں آب نار سیدہ ملا کر ایک سو ٹکڑے کرے ایک نقش چونتیس والا یعنی نقش مربع اور سو ٹکڑوں پر مثلث آتشی یعنی نقش مثلث لکھے۔ چونتیس والا مربع لکھ کر شیرینی سوا سیر پہ فاتحہ حضرت غوث کی کر کے فلیتہ روشن کرے۔ اور باقی مثلث کو آگ اسی کوئلہ کی کر کے اس میں مریض کے سر سے اتار اتار کر ڈالتا جاوے۔ بحکم خدا آسیب جل جائے گا۔ بلکہ آسیب کے جلنے کی بو تک آوے گی۔ خوشبویات مثلاً لوبان صندل اور اگر جلانا ہو گا۔ اور آسیب زدہ کو سامنے بٹھانا ہو گا۔

نقش مثلث اور نقش مربع اگلے صفحہ پہ

**نقش مثلث**

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ١ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٤ | ٩ | ٢ |

**نقش مربع**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |

# طلسم برائے تردید سحر

درج ذیل طلسم تردید سحر بحکم خدا ہر قسم و ہر نوعیت اور ہر طرح کا جادو سایہ وغیرہ دور کرنے کی اہلیت رکھتا ہے۔ اس طلسم کو اصولی طور پر لکھ کر یعنی پُر کر کے گلے میں ڈال لینا چاہیے۔ اور اگر گھر کے اندر یا گھر کے کسی فرد یا گھر کے زیادہ افراد کو خلل سحر و آسیب وغیرہ کا ہو یا سایہ بھوت پریت و جن وغیرہ کا ہو تو پورے اکتالیس دن ہر روز ایک عدد طلسم لکھ کر ہر روز گھر کے سارے افراد کو صبح نہار منہ پلایا کرے۔ مگر تھوڑا سا پانی بچا لینا چاہیے۔ اس میں مزید سادہ پانی ڈال کر گھر کی چار دیواری کے اندر ہر جگہ چھینٹے مارے جائیں۔ یہ سب کام پورے چالیس یوم کرنا ہوگا۔ از اجازت حضرت خواجہ حفیظ اللہ صاحب بڑیلا شریف ضلع گوجرانوالہ

طلسم یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| قل ھو اللہ | اللہ الصمد | کفواً احد | احد |
| اللہ الصمد | ولم یکن لہ | لم یلد | احد |
| قل ھو اللہ | قل ھو اللہ | کفواً احد | احد |
| لم یلد | احد | قل ھو اللہ | قل ھو اللہ |

ابوجہل۔ شداد۔ فرعون۔ نمرود لعنت اللہ علی الکاذبین۔

باب ۱۱

# زندہ طلسماتِ مصر

زندہ طلسماتِ مصر چونکہ آخری باب ہے ۔ لہٰذا جہاں اس میں نئے رموزات سپرد قلم کیے جاویں گے وہاں متفرقات یعنی ہر طرح کے ملے جلے عملیات و تعویذات کتاب ہذا کی زینت بناتے ہوئے پچھلے تمام ابواب میں درج کئے گئے رموزات کے مقابلے میں نئے رموزات کرم فرماؤں کی نظر کروں گی

## طلسم تسخیرِ ہمزاد

اس باب کا آغاز طلسم تسخیر ہمزاد سے کیا جاتا ہے ۔ دنیا کے کسی کام میں تشویش ہو ۔ کسی بھی قسم کی امداد کی ضرورت ہو ۔ غرضیکہ دنیا کا ہر کام بالکل چٹکی بجانے میں ہمزاد کر سکتا ہے ۔ اپنے پیرو مرشد حضرت خواجہ حفیظ اللہ مرحوم و مغفور کا عطا شدہ طلسم نذرِ عام کیا جاتا ہے ۔ جو کہ بحکم خدا ہر طرح سے صحیح اور تجربہ شدہ ہے ۔

نیا چاند دیکھنے پر جو پہلی جمعرات آئے اس طلسم کو شروع کر دیں ۔ ایک پیالہ میں سرسوں یا السی کا تیل بھر کر موٹی سی بتی اس میں ڈال دیں ۔ بالکل پاک صاف اور بے نشیب و فراز کی زمین ہو ۔ طلسم پڑھنے کی جگہ ایک علیحدہ

مکان ہو کہ جس میں کوئی دوسرا شخص نہ آئے۔ بالکل تنہائی ہو۔ چراغ جلا کر اپنی پشت پر رکھو تاکہ تمہارا سایہ تمہارے سامنے پڑے۔ اپنے سایہ کو نہایت غور سے دیکھیں۔ اور طلسم پڑھتے ہوئے قصداً ہلتے جاؤ تاکہ سایہ بھی حرکت کرے۔ متحرک سایہ پر نظر جماتے ہوئے اس طلسم کو روزانہ تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ پڑھو۔ اور دوران عمل گوشت ہر قسم کا، پیاز، مولی، اور لہسن کا پرہیز کرو۔ پہلے چلہ میں تم حرکت کرو گے سایہ ساکن رہے گا۔ دوسرے چلہ میں تم کو احساس ہونے لگے گا کہ کوئی دوسرا بھی یہاں ہے۔ تیسرے چلہ میں ہمزاد سامنے آجائے گا۔ اس سے اقرار لے لو کہ میرے پاس حاضر رہا کرو اور بطور ضمانت کوئی شے اس سے لے لو۔ اور کوئی شے اپنی تم کو دے دے گا۔ جب وہ شے تمہارے پاس ہے۔ ہمزاد تمہارا تابع ہے خیال رہے ہر چلہ پورے چالیس یوم کا ہے۔ تین چلوں یعنی پورے ایک سو بیس دنوں کا طلسم ہے۔ جب تیل یا بتی ختم ہو جایا کرے تو تیل بتی ڈال دیا کرو۔ طلسم پڑھنے کا وقت خاص رات کے بارہ بجے سے نماز صبح تک ہے۔

طلسم یہ ہے۔ الم تر الی ربک من الظل ۚ ولو شاء لجعل ساکنا ۚ ثم جعلنا الشمس علیه ۵ یلا کم قبض النسا بسیرا ۵ واسکن یاظل والتعنی بحق هٰذا القرآن۔

ٹوٹ:۔ الم سے لے کر یسیر تک قرآن پاک کی آئت ہے جو کہ پارہ ۱۹، سورت فرقان شروع رکوع ۲ میں ہے۔

# ہر سوال کا جواب ملے

یہ علم جفر ہے۔

سوال:۔ فلاں شخص مجھے دوست رکھتا ہے یا نہیں؟

جواب:۔ طالب و مطلوب ہر دو کے نام کے عدد جمع کر کے چار پر تقسیم کریں اگر باقی ایک رہے تو دشمن اور دو بچیں تو دوست اور تین باقی رہیں تو منافقانہ دوستی۔

س:۔ مجھے مقدمہ میں جیت ہو گی یا ہار ہو گی۔

ج:۔ مدعی اور مدعا علیہ کے نام حروف ابجد نکالے۔ انہیں الگ الگ جمع کریں۔ اب ان میں سے ہر ایک کو نو پر تقسیم کریں۔ اور دونوں باقیوں کا مقابلہ کریں پس کم باقی کامیاب رہے گا۔ اور دوسرے کا نام بشرطیکہ دونوں کی باقیاں طاق ہوں یا جفت۔ اور اگر ایک کی طاق ہو اور دوسرے کی جفت تو بڑے عدد والا جیت جائے گا۔ اگر برابر ہو تو کم عمر والا جیتے گا۔

س:۔ غائب پھر آئے گا یا نہیں؟

ج:۔ سوال کرنے کے دن کے حروف بحساب ابجد جمع کریں۔ اور ان کو تین پر تقسیم کریں۔ اگر ایک باقی بچے تو غائب پھر آئے گا۔ اگر دو بچیں تو بہت جلد آئے گا۔ اور اگر باقی کچھ نہ بچے تو غائب دیر کے بعد واپس آئے گا۔

س :۔ عورت پہلے مر جائے گی یا مرد؟

ج :۔ عورت و مرد کے نام کے حروف جمع کر کے دو پر تقسیم کریں اگر ایک بچے تو عورت پہلے مر جائے اور اگر دو بچیں تو مرد۔

س :۔ غائب کس طرف گیا ہے۔

ج :۔ غائب شدہ اس دن کے حروف جس دن سوال کیا گیا ہے جمع کر کے چار پر تقسیم کریں۔ اگر باقی ایک رہے تو مشرق کی طرف اگر دو بچیں تو مغرب کی طرف اگر تین بچیں تو جانب شمال اگر چار بچیں تو جنوب کی طرف۔

س :۔ حاملہ عورت کا لڑکا ہوگا یا لڑکی؟

ج :۔ حاملہ اور روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو لڑکا۔ دو بچیں تو لڑکی اگر تین بچیں تو حاملہ کا حمل اسقاط ہو جائے گا۔ لڑکا یا لڑکی کی شناخت کرنے کا ایک اور طریقہ بھی ہے۔ اگر کوئی شخص یہ دریافت کرے کہ میرے گھر لڑکا ہوگا یا لڑکی تو آپ اس سے یہ دریافت کریں کہ حمل بھی ہے یا نہیں۔ اب تم یہ معلوم کرو کہ سائل تمہارے منہ کی طرف بیٹھا ہے یا تمہارے سر کی طرف۔ اگر وہ بندہ سر کی طرف بیٹھا ہے کہ کہہ دو کہ نہیں۔ اگر سائل کے وقت تمہارا سورج سر چلتا ہو اور سائل کا بھی چلتا ہو تو ضرور بحکم خدا لڑکا پیدا ہوگا۔ اگر سائل کا بایاں چلتا ہو اور تمہارا دایاں سُر چلے تو کم عمر لڑکا پیدا ہوگا۔ حمل فرزند میں داہنی طرف میں ماں بوجھ محسوس کرتی ہے۔ اگر سائل بائیں طرف بیٹھ کر سوال کرے تو تمہارا سر داہناں بھاری ہو تو لڑکا ہوگا۔ اگر تمہارا

چندر سر جاری ہو اور سائل کا بھی چندر سر جاری ہو تو لڑکا نہیں ہو گا بلکہ لڑکی ہو گی۔ جس کی عمر دراز ہو گی۔ حمل دختر میں بائیں پہلو پر بوجھ معلوم ہوتا ہے اگر سائل کا دایاں اور تمہارا بایاں سر چلے تو جوڑا پیدا ہو گا۔ اگر سائل بائیں طرف بیٹھ کر سوال کرے تو اس وقت تمہارا بایاں سر چلتا ہو تو بھی لڑکی پیدا ہو گی۔

س :۔ حاملہ بیمار اچھی ہو گی یا نہیں ؟

ج :۔ نام حاملہ و روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں اگر ایک بچے تو مر جائے دو بچیں تو اچھی ہو جائے تین بچیں تو سخت بیماری کا مقابلہ ہو۔

س :۔ تجارت میں نفع ہو گا یا نقصان ؟

ج :۔ سائل کے نام اور روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو نفع ہو دو بچیں تو نفع کم تین بچیں تو نقصان کا خطرہ

س :۔ گم شدہ چیز ملے گی یا نہیں ؟

ج :۔ سائل کے نام اور روز سوال کے نام کے حروف جمع کر کے دو پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو نہ ملے۔ اور اگر دو بچیں تو مل جائے۔

س :۔ فلاں عورت حاملہ ہے یا نہیں ؟

ج :۔ حاملہ کے نام اور روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے دو پر تقسیم کریں۔ اگر ایک باقی رہے تو حاملہ ہے۔ اور دو بچیں تو حمل نہیں بلکہ کوئی دوسرا مرض ہے۔

س :۔ جس عورت سے میں شادی کر رہا ہوں وہ نیک ہے یا بد ؟

ج :۔ عورت و مرد ہر دو کے نام کے حروف کے عدد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو بد ہے۔ اگر دو بچیں تو نیک۔ تین بچیں تو اس عورت کا کوئی اور دوست ہے۔

س :۔ میں جس کام کے لئے جا رہا ہوں اس میں فتح ہو گی یا شکست؟

ج :۔ نام اس کا اور اس روز کے حروف کے عدد نکال کر چار پر تقسیم کریں اگر باقی ایک رہے تو فتح اور دو بچیں تو شکست۔ تین بچیں تو نہ فتح نہ شکست ہو گی۔

س :۔ یہ سفر مبارک ہے یا نہیں۔؟

ج :۔ مسافر اور روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں اگر ایک بچے تو نقصان اور خطرہ پیش آئے اور دو بچیں تو مبارک اور تین بچیں تو پھر بھی خطرہ ہے۔

س : یہ بیمار کس دن ہوا؟

ج :۔ بیمار کا نام روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے سات پر تقسیم کریں۔ ایک بچے تو روز ہفتہ دو بچیں تو اتوار تین بچیں سوموار اور چار بچیں تو منگل، پانچ بچیں تو بدھ، چھ بچیں تو جمعرات اور سات بچیں تو جمعہ۔

س :۔ بیمار اچھا ہو گا یا نہیں؟

ج :۔ بیمار اور روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں۔ ایک بچے تو بیماری لمبی ہو گی۔ دو بچیں تو خطرہ ہے اور تین بچیں تو بھی خطرہ ہے۔

س :۔ میری عورت حاملہ ہوگی یا نہیں؟

ج :۔ حاملہ ور روز سوال کے عدد جمع کر کے دو پر تقسیم کریں۔ اگر باقی ایک رہے تو حاملہ ہوگی۔ اور دو بچیں تو حاملہ نہیں ہوگی۔

س :۔ میرا لڑکا زندہ رہے گا یا نہیں؟

ج :۔ سائل کے نام اور روز سوال کے عدد جمع کر کے چار پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو فرزند مر جائے گا۔ دو بچیں تو زندہ رہے گا۔ اگر تین بچیں تو کوئی زندہ رہیں اور کوئی مر جائیں۔ اور چار بچیں تو کوئی نہ رہے۔

س :۔ فلاں جگہ مکان بنانا اچھا ہے یا نہیں؟

ج :۔ نام سائل و روز سوال کے حروف کے عدد جمع کر کے چار پر تقسیم کریں ایک بچے تو بناؤ۔ دو بچیں تو بنالو۔ تین بچیں تو نقصان ہوگا۔ چار بچیں تو دیر کو بنے گا۔

☆☆☆☆☆

# طلسماتی تنتر

## معشوق قربان ہو جائے

اتوار کے دن پکھ نچھتر میں مرغی کا ایک انڈا لاؤ۔ مگر انڈا تازہ ہونا چاہیے اس کے اندر ایک سوراخ کر کے سوراخ کے راستے سفید رطوبت نکالو۔ بعد ازاں اس میں اپنی جفرات بھر دو۔ اس کا منہ بند کر کے گھوڑے کی لید میں دبا دو۔ اور اکیس (۲۱) روز بعد نکال کر انڈے کا چھلکا اتار کر پھینک دو اور اندر کی چیز (زردی وغیرہ) خشک کر کے چھوٹی سی شیشی میں حفاظت سے رکھ چھوڑو۔ بوقت ضرورت اسی میں سے ذرا سی دوا لے کر کھانے وغیرہ میں جس کو کھلا دو گے۔ عمر بھر کیلئے غلام بے دام بنا رہے گا۔ اور تمہارے بغیر ایک منٹ نہیں رہ سکے گا۔ سب کچھ تم پہ قربان کر دے گا تجربہ شدہ تنتر ہے۔

## محبوب مطیع ہو جائے

اتوار کو جب پکھ نچھتر ہو تو ایک تازہ مرغی کا انڈا لے کر اس کو سوراخ کر کے اس کی سفیدی دور کریں۔ پھر اس میں اپنا آپ سفید بھر دیں پھر اس کا منہ بند کر کے گھوڑے کی لید میں اکیس (۲۱) دن تک دفن کریں۔ اور

بعد ازاں نکال کر اس کا چھلکا دور کریں اور بقیہ کو خشک کرکے رکھ دیں اور بوقت ضرورت اس سفوف میں سے قدرے محبوب کو کسی چیز میں ڈال کر کھلا دیں وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے مطیع اور فرماں بردار بن جائے۔ تجربہ شدہ منتر ہے۔

## سب محبت کریں

پکھ نچھتر میں مدار یعنی آک کی جڑھ بوزن تو ار کو لادیں۔ اور اس کو بھیڑ کے خون تازہ میں خوب حل کریں۔ اور پھر اس میں سرمہ کا کاجل ملا دیں۔ اور پھر جو شخص اس کاجل کو آنکھوں میں لگاوے گا۔ دیکھنے والے سب لوگ زبردست محبت کریں۔ اگر نزد محبوب حصولِ مطلب کے لئے جائے تو مدعا دلی برآوے۔

## دیگر

مغز خرگوش چھ ماشہ پگھلا کر اس میں سے چار جو بھر لیں۔ اور اس میں مساوی الوزن کافور ملا لیں اور کھائیں۔ پس جو مرد یا عورت تمہیں دیکھے گی۔ تمہاری زبردست عزت کرے گی۔ جو بھی تم کو دیکھے محبت کرے۔ نزد محبوب جاوے تو طالب وصال ہو۔

## مطلوب عاشق زار ہو جائے

ہفتے کی رات جب ایک گھنٹہ رات گزر جائے تو اکلیل الملک

ناخونہ بیس عدد سالم لیکر پانی میں بھگوئیں۔ اور اس وقت کہیں کہ اگلے ہفتہ کی رات تک تمہیں اپنے کام کے واسطے پرورش کرتا ہوں۔ اگلے ہفتہ کی رات کو جاکر ناخونہ کو کسی برتن میں ڈال کر آگ پر جلاؤ۔ بعد ازاں وہ راکھ کسی کھانے کی چیز میں ملاکر مطلوب کو کھلا دو۔ مطلوب عاشق زار ہو جائے

## دیگر

کاک جنگھاں بیج۔ کوڑ ان سب کو خوب باریک پیس کر کپڑ چھان کر لیں۔ اور پھر اس میں اپنا آب سفید اور خون ملاکر دانہ مسور کے برابر گولیاں بنالیں۔ اور بوقت ضرورت ایک گولی پر درج ذیل طلسم اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر کسی چیز میں وہ گولی مطلوب کو کھلا دیں۔ مطلوب عاشق زار ہو جائے بلکہ ہمیشہ مطیع و فرماں بردار رہے۔

## دیگر

نوچندے منگل کو اپنے بیسوں ناخن کاٹو پھر اس سے اگلا منگل چھوڑ کر تیسرے منگل کو پھر اپنے ناخن تراشو۔ ان دونوں بار کے ناخن حفاظت سے رکھ چھوڑو اور اگلے چاند کے نوچندے منگل کو جلا کر لوبان اور گوگل کی دھونی پانچ بار دو۔ بعد ازاں کوئی شیرینی لے کر بچوں میں تقسیم کر دیں راکھ کو شیشی میں بحفاظت رکھو۔ بوقت ضرورت مطلوب کو یہ راکھ تھوڑی سی کسی چیز میں ڈال کر کھلا دیں اور محبت کا تماشہ ملاحظہ کریں۔ مطلوب

زبردست عاشق زار ہو جائے گا۔

## عداوت

اگر سنگِ مرمر کا ٹکڑا جس پر کسی شخص کی تاریخ وفات کندہ ہو۔ تھوڑا گھِس کر بغرض جدائی و عداوت دو محبوں کو بلا اطلاع پانی میں پلا دیں تو دونوں میں جدائی اور نااتفاقی پیدا ہو جائے گی۔

## دشمن کو بیمار کرنا

اتوار کو جب پکھ نچھتر ہو۔ اس وقت اندرائن کی جڑھ لے کر اس میں مکھا اور سونٹھ اور مرچ ملا کر سب کو کوٹ کر باریک کر کے اسے بکری کے دودھ میں پیس کر گولی بنا لے۔ اور بوقت ضرورت گولی کو دھوپ دے کر دشمن کے سر پہ ڈال دے تو اس کو بڑی شدت کا بخار چڑھ جاوے اور بے ہوش ہو جاوے مگر جب کانجی کے پانی سے غسل کرے تب آرام ہو گا۔

## دیگر

نوچندی اتوار کو چھچھوندر مار کر اس کی کھال اتار دے۔ اور جس جگہ دشمن نے پیشاب کیا ہو۔ وہاں کی مٹی لے کر اس کی کھال میں کر کے اس کا خوب بند کر کے کسی گراں بار پتھر کے نیچے دبا دیوے۔ تو اس کی تاثیر

سے وہ شخص بیمار ہو جائے گا اور پیشاب اس کا بند ہو گا۔ جب مٹی کو کھال سے نکال دے گا تب آرام ہو گا۔

## آگ پر چلنا

ہاتھ سے آگ اٹھا لینا یا ہاتھ پر آگ رکھنے سے بڑا کمال آگ پر چلنے کا ہے۔ اس منتر کے ذریعہ تم دنیا کو یہ کمال دکھا کر بھی حیرت زدہ کر سکتے ہو اور اس سے دولت بھی کما سکتے ہو۔ جہاں میلہ تماشہ ہو رہا ہو تم تھوڑی سی زمین کو کسی چیز سے گھیر کر پردہ کر دو اور دروازے پر بورڈ لگا کر کہ اس کے اندر ننگے پاؤں آگ پر چلنے کا کمال دکھایا جا رہا ہے اور ایک آدمی کو مقرر کر دو جو لوگوں کو تماشہ دیکھنے کی ترغیب دلائے۔ اس طرح سینکڑوں آدمی تمہارا تماشہ دیکھیں گے۔ اور تمہیں خاصی آمدنی ہو جائے گی۔ آگ پر چلنے کا منتر یہ ہے۔

کیلے کی جڑ، بھنگرہ اور مینڈک کی چربی کو ایک برتن میں پیس کر لیپ بنائیے اور اسے پاؤں کے تلوں میں لگا کر آگ پر چلنے آگ سے تلوہ نہ جلے گا۔

## آگ ہاتھ میں اور ہاتھ کا نہ جلنا

تھوڑا سا نوشادر پیس کر پانی میں ملاؤ۔ اور پھر اس پانی میں کافور کو گھساؤ۔ اور ہاتھوں پر خوب مل کر خشک ہونے دو۔ پس جب خشک

ہو جائے تو ہاتھ میں آگ کی چنگاری اٹھا لو۔ ہاتھ نہیں جلے گا اور لوگ حیران رہ جائیں گے۔

## کپڑا آگ میں نہ جلے

ایک انڈے کی سفیدی نکال کر اس میں چھ ماشہ پھٹکری پیس کر ملا دو۔ اس کے اندر ایک دو بالشت کپڑے کو لت پت کر خشک کر لو پس اگر یہ کپڑا آگ پر رکھا جائے گا تو ہرگز نہ جلے گا۔ اور دیکھنے والے حیران رہ جائیں گے۔

## پانی میں آگ کے شعلے دکھائی دیں

موم کو آگ پر پگھلاؤ اور اس میں ذرا سی رال پسی ہوئی ملا کر اس کے اندر ایک کپڑے کا ٹکڑا تر کر لو۔ پس جب تماشہ دکھانا ہو۔ تو اس کپڑے کی بتی بنا کر روشن کرو۔ اور اس بتی کو پانی کے حوض میں بیچوں بیچ ٹھہرا کر روشن کرو۔ پس جب تک بتی جلتی رہے گی۔ پانی کے اندر شعلہ دکھائی دیتا رہے گا۔ دیکھنے والے ضرور حیرت سے دیکھیں گے۔

## ہوا کے ذریعہ آگ پیدا کرنا

اونٹ کی ایک دو مینگنیاں (لید) لا کر سایہ میں خشک کرو۔ بعد ازاں ان کو آگ میں جلا کر شہد میں بھگا کر محفوظ کر لو۔ بہتر ہے کہ شیشی کے اندر رکھو

پس جب تماشہ دیکھنا ہو تو اس کو نکال کر تھوڑی دیر ہوا میں رکھ دو ذرا سی دیر میں آگ پیدا ہو جائے گی۔

## آدمی کا غائب ہو جانا

یہ بات بہت عجیب وغریب معلوم ہوتی ہے۔ کہ آدمی موجود ہے اور دکھائی نہ دے۔ لیکن حکمت اور تنتر کے ذریعہ نہ کوئی چیز مشکل ہے اور نہ کوئی بات عجیب۔ تم میرے بتائے ہوئے تنتر پر عمل کر کے دنیا کو یہ طلسم دکھا سکتے ہو کہ انسان موجود ہے اور کوئی اسے دیکھ نہ سکے۔

ارنڈی کے تیل الو پرندکی بیٹ حل کر کے اس تیل کا ایک قطرہ جس انسان پر ڈال دو گے وہ لوگوں کو نظر نہ آئے گا۔

## طلسمی تیل بنانے کا تنتر

سرسوں کے تیل میں اکو ے کا بیج ڈالو اور اس تیل کو سات دن دھوپ دکھا کر حفاظت سے رکھو۔ یہ تیل تمہیں عجیب وغریب طلسم دکھائے گا۔ اگر تم کنول کے بیج کو اس تیل سے تر کر کے تالاب میں ڈال دو گے تو اس سے اسی وقت کنول کا پودا تیار ہو جائے گا۔ اس طرح تم لوگوں کو دیکھتے ہی دیکھتے آم کی گٹھلی زمین میں گاڑھ کر اس سے آم کا پودا اور اس میں آم پھلتا ہوا دکھا سکتے ہو۔ اس طلسمی تیل میں آم کی گٹھلی تر کر کے رکھ چھوڑ دو۔ اس گٹھلی کو زمین میں گاڑھ کر پانی دے دو گے اس میں اسی وقت پودا نکل آئے گا اور پھول

بھی دے گا۔

# مچھر مار تیل بنانا

اس تیل کی بکری کرنے سے ہر آدمی اچھی روزی کما سکتا ہے۔ جس جگہ پر مچھر زیادہ ہوتے ہیں۔ اس جگہ پر بکری زیادہ ہوتی ہے۔ اس کو بدن پر لگانے سے بدن پر مچھر کے کاٹنے کا اثر نہیں ہوتا اور نہ ہی بدن پر داغ دھبہ یا خارش ہوتی ہے۔

نسخہ :۔ تیل سرسوں خالص ایک سیر، تیل دلیم سینی تولہ، کافور نصف چھٹانک تارپین کا تیل پاؤ پھر ان سب اشیاء کو ملا کر یک جان کر لیں۔ اور شیشیوں میں بھر کر اس کی بکری کریں۔ حرکت میں برکت ہے۔

# مچھر مار پوڈر بنانا

سنگ جراحت یعنی سوپ سٹون کا باریک سفوف آدھ سیر، نشاستہ کا باریک سفوف ساڑھے تین سیر، آئل آف یوکلپس ایک پاؤ۔ تمام اشیاء کو مکس کر کے باریک چھلنی سے چھان کر شیشیوں اور ڈبوں میں مضبوطی سے بند کر کے لیبل لگا کر پیک کر لیں۔ اس پوڈر کو جسم کے ننگے حصوں پر لگا دینے سے مچھر نزدیک تک نہیں آتا۔

# میرے ایلوپیتھک تجربات

میرے ایلوپیتھک تجربات میں بحکم خدا سر سے لے کر پاؤں تک ہر مرض کے لیے تجربہ شدہ دوا نظرِ عام کی جاتی ہے ۔ مقدارِ خوراک ایک گولی دن میں تین بار سادہ پانی کے ساتھ ۔

**گرمی دانے** اس مرض کے لیے آسٹوکیلشیم گولیاں مفید ہیں ۔ زنک آکسائیڈ ، بورک ایسڈ ، ٹالک پوڈر ہر ایک ایک اونس اور کیمفر تین ۲ گرین سب کو مکس کر کے پوڈر بنا کر جسم پر چھڑکیں ۔

**چھپاکی** ان سی ڈال اور فینا ئمرہ مین گولیاں مفید ہیں

**پھوڑا پھنسی** سیپٹرون گولیاں ، سیکلومائی سین گولیاں اور سلفاڈایازین گولیاں مفید ہیں ۔

**برص** جسے پھلبہری کہتے ہیں ۔ اس کے مریض کو میتھاکسالین گولیاں یعنی میلاڈے نین گولیاں مفید ہیں ۔

**چھائیاں** ایمونی ایٹڈ مرکری مرہم لگانے کے لیے اور ملٹی وٹامن پلس گولیاں اور ایس کاربیک کھانے کے لیے ہیں ۔

**لفا** اس مرض میں سر میں اکثر خارش ہوتی ہے ۔ چھوٹے چھوٹے چھلکے بن کر اترتے رہتے ہیں ۔ سیلی سیلیک ایسڈ مرہم لگائیں ۔

**چنبل** اس مرض کے مریض کو بلیٹنی لان یعنی بیٹا میتھاسون گولیاں کھلائیں اور فلوکارٹولون ہیکسا کلوروفلین مرہم لگائیں۔

**ایکزیمہ** بیٹنو ویٹ این کریم لگائیں اور کھانے کے لئے اوڈرے دیکیا یعنی ڈیکسا میتھاسون گولیاں دیں۔ اسلو کیلشیم گولیاں بھی مفید ہیں۔

**دھدر** زنک انڈری سائکلی سینٹ مرہم یعنی زنک انڈری سینو ہیٹ مرہم لگایا کریں۔

**ایلرجی** جسم پر خارش، دھپڑ، چھینکیں، دل گھٹنا وغیرہ اس کی علامات ہیں۔ پری ٹان گولیاں اور کورامین گولیاں مفید ہیں۔

**ایلرجک زکام** چھینکیں آنا، اچانک زکام ہو جانا، ناک میں کھجلی ہونا، پتلا پانی بہنا اس کے بعد زکام کی باقی شکائتیں شروع ہو جاتی ہیں۔ اس مرض کے مریض کو انسی ٹال گولیاں، ایکٹی فڈ گولیاں اور ہسٹریل کیپسول مفید ہیں۔

**ناک بند ہونا** دریزی لاکس یعنی میتھاکسامین نے زل ڈراپس ہر تین گھنٹے بعد ناک میں ڈالیں۔ بحکم خدا ناک کھل جائے گی۔

**زکام** اس مرض کے مریض کو ایکٹی فد یعنی ٹرائی پرورے ڈمین کھف گولیاں مفید ہیں۔ ردنلڈ و مالی سبن کیپسول یعنی میٹھا سائیکلین کیپسول بھی مفید ہیں۔

**کان بہنا**
زنک سلفاس دو گرین، بورک ایسڈ آٹھ گرین، اسپرٹ دو ڈرام، پانی ایک اونس سب کو مکس کرکے رکھیں۔ کان بہنے کو دور کرنے کے لئے آزمودہ ہے۔ صبح و شام چند قطرے ڈالیں۔ اگر کان میں درد ہو تو بائیرینا یا اپٹلی ڈان کھلائیں۔

**موٹاپا**
اس مرض کے مریض کو صرف فروٹ سبزیاں پر ہی اکتفا کرنا چاہیے میرا پرانٹ یعنی بیوٹا ٹیلامین کیپسول کم از کم تین ماہ تک مسلسل لیکن ہر روز صرف ایک کیپسول قبل غذا دیں۔

**دیابیطس شکری**
اس مرض کے مریض کو شکر اور چاولوں سے قطعی پرہیز کرنا چاہیے۔ کلدر پروپا مائیڈ یا گلائی بین کلامائیڈ گولیاں مفید ہیں۔ غذا میں کریلے اور بیسن استعمال کریں۔

**بدہضمی**
بدہضمی کے مریض کے لئے وٹامن بی کمپاؤنڈ گولیاں الیرکس گولیاں اور پینٹوزائم گولیاں مفید ہیں۔

**اپنڈے سائٹس**
پیٹ میں درد، ہلکا بخار، ناف کا ٹل جانا، پیٹ پھولنا اور الٹیاں وغیرہ اس مرض کی علامات ہیں۔ برالجین اور سیپٹرون گولیاں مفید ہیں۔

**ہائی بلڈ پریشر**
اس مرض کے مریض کو خون کے دباؤ کی زیادتی ہو جاتی ہے۔ نمک سے قطعی پرہیز کریں۔ ایلڈو میٹ یعنی میتھا ڈوپا یا لازیکس گولیاں استعمال کرائیں۔

**دل کا حملہ**
ایمائنو فائلین گولیاں اور کمپلامین یعنی زینتھی نال

گولیاں مفید ہیں۔ اس مرض کے مریض کو انڈا چکنائی وغیرہ سے قطعی پرہیز کرنا چاہیے۔

**آنکھ دکھنا** جنرل پنسلین دو لاکھ کا ٹیکہ لے کر پانچ سی سی دسٹل واٹر ملا کر آنکھوں میں ڈالیں۔ آنکھوں کی خارش، لالی زخم اور آنکھ دکھنا کے لیے مفید ہے۔ آنکھ کے زخم کے لئے ایڈروہین آئی ڈراپس، کارسپورین آئی مرہم بھی مفید ہے۔ ایس کا بیک ایسٹڈ گولیاں اور روٹامن بی کمپاؤنڈ فورٹ گولیاں غور دنی استعمال کے لیے مفید ہیں پالی فیکس آئی مرہم بھی مفید ہے

**گوہانجنی** سلفاڈایازین گولیاں یا کوٹرائی ماکسازول گولیاں مفید ہیں آکسی ٹیٹرا سائیکلین آئی مرہم لگائیں۔

**ککرے** سلفاسٹیا مائیڈ آئی ڈراپس آنکھوں میں ڈالیں کارٹی سپورین آئی مرہم لگائیں۔ گولیاں سلفاڈایازین کم از کم تین ہفتہ کھلائیں۔ مفید ہیں۔

**خون کی کمی** اس مرض کے مریض کے لئے فرسے مال گولیاں یعنی فیرس فیومریٹ گولیاں مفید ہیں۔ آکسی می تھولون گولیاں بھی مفید ہیں۔

**پیشاب رکنا** اس مرض کے مریض کے لیے کیفے ارگٹ یعنی ارگوٹامین کے فین گولیاں اور پروسٹگمین یعنی نیوسٹیگ مین گولیاں مفید ہیں۔

**دردِ گردہ** — دردِ گردہ میں پیشاب کے ساتھ خون آنا ضروری ہے۔ دردِ گردہ کے دورہ کے وقت پیتھی ڈین ایک سو ملی گرام کا عضلاتی ٹیکہ لگوائیں۔ اس مرض کے مریض کا ایکسرے کروا کر ضرور دیکھیں کہ پتھری کس قسم کی ہے اور پیشاب بھی ٹیسٹ کروائیں۔ پھر بعد کو علاج کریں۔ اس مرض کے مریض کے لئے ایٹروپین گولیاں اور مٹیامی زال کمپاؤنڈ گولیاں مفید ہیں۔

**یرقان** — مرض یرقان کے لئے کیلشیم، ڈیکسٹروز ٹیکے اور فیرس گولیاں مفید ہیں۔ ایس کاربیک ایسڈ گولیاں اور روٹڈو مائی سین یعنی میتھا سائیکلین کیپسول بھی مفید ہیں۔

**لقوہ** — اس مرض کے مریض کے لئے پیٹنی لان یعنی بٹیا میتھا سون گولیاں اور اکسی می تھولون گولیاں مفید ہیں۔ بیوٹازولے ڈین گولیاں بھی مفید ہیں۔

**پیٹ کے کیڑے** — اس مرض کے مریض کو رات کو سوتے وقت یومی سان یعنی نکلو سامائیڈ گولیاں چار عدد دیں اور صبح کے وقت میگنیشیم سلفیٹ کا فروٹ سالٹ جلاب دیں۔ انٹی پار کا شربت اور گولیاں بھی مفید ہیں۔

**میعادی بخار** — اس کو ٹائیفائڈ بھی کہتے ہیں۔ پارک ڈیوس کمپنی کے بنے ہوئے کیپسول ہر چھ گھنٹہ کے بعد دو کیپسول دیں۔ مفید ہیں۔

**ملیریا بخار** — یعنی موسمی بخار کے لئے بہترین علاج کونین ہے۔

کلوروکونین گولیاں اور ایموڈایا کونسن گولیاں مفید ہیں ۔

**پیچش** ایکرومائی سین کیپسول اور این ٹاکس گولیاں اور ایلٹرو وائٹو فارم کیپسول مفید ہیں ۔

**ہیضہ** اس مرض کے مریض کی الٹیاں بند کرنے کے لیے ٹوری کین گولیاں دیں ۔ اور پانی کی کمی پوری کرنے کے لیے گلوکوز سیلائین کے ٹیکہ لگوائیں ۔ دست بند کرنے کیلئے فیوراکسن یعنی فیورازونی ڈین گولیاں دیں ۔ اور دل گھٹنے کے لیے کورامین دیں ۔ کلوروسٹرپ کیپسول ٹیٹرا سائیکلین بھی مفید ہے ۔

**وبائی زکام** اس مرض کے مریض کو اریتھرومائی سین گولیاں دیں ۔ کوڈین کمپاونڈ بھی مفید ہے ۔

**کالی کھانسی** یہ مرض بچوں کو عام طور پر لگ جاتی ہے ۔ اس مرض کے علاج کے لیے کلورومائی سے ٹین شربت یا گولیاں دیں مگر اس کے ساتھ ساتھ پیچیدگی کیلئے حسب علامات دوائی دیں ۔ اس کے ساتھ کھانسی کا مکسچر بھی دیں ۔

**دست** دستوں کو دور کرنے کے لیے فراکسن یعنی فیرازو لے ڈین گولیاں سٹرپٹومائیسین کیپسول ، سلفا سیکسی دین گولیاں اور ان میسٹو مین فورٹ کیپسول مستعمل و مفید ہیں

**قے آنا** قے کو دور کرنے کے لئے ایرومین یعنی پرومیتھازین تھیوکلیٹ گولیاں ، لارجیکٹل گولیاں اور ڈراما مین گولیاں مستعمل و مفید ہیں

**دمہ** اس مرض کو دور کرنے کے لیے برو دان گولیاں، سال بیوٹا مال یعنی وینٹولین گولیاں، کولی ڈیل گولیاں، مارٹیکس گولیاں اور اورلے ڈیکسان یعنی ڈیکسا میتھا سون گولیاں بھی مستعمل ہیں۔ نیو ایپی نیفن یعنی آئسو پرینا لین گولیاں بھی مفید ہیں۔ ایک گولی زبان کے نیچے رکھیں سانس درست ہو جائے گا۔

**پاگل پن** لارجیکٹل گولیاں یعنی کلورپرومازین گولیاں اور نیولیکٹل گولیاں مفید ہیں۔

**دردسر** اس نسخہ کے ذریعہ بحکم خدا سر درد صرف دو منٹ میں شرطیہ دور ہو جاتی ہے۔ دارچینی ڈھائی رتی، فینٹیسن دو رتی، کیفین سائٹراس تین رتی۔ ان کا سفوف کر کے پانی سے پھانکو۔ فوراً درد دور ہو جائے گا مگر تین چار روز ضرور کھلائیں۔

سیلی سیلامائیڈ گولیاں یعنی میلی ٹان گولیاں۔ کوڈو پائرین گولیاں مفید ہیں۔

**مرگی** اس مرض کو دور کرنے کے لیے فینوول باربی ٹون گولیاں مفید ہیں۔ ملینی ٹائلین شربت یعنی ڈائی سیلن ٹین بھی مفید ہے۔ اس کے علاوہ ٹیگری ٹول گولیاں، پیراڈائی اون یعنی پیرمیتھا ڈائی اون کیپسول بھی اس مرض کے علاج کے لیے مستعمل ہیں

**رعشہ** اس مریض کو بینزہیکسال گولیاں یعنی آرٹین گولیاں یا کیماڈرین گولیاں یعنی پروسائی کلی ڈین گولیاں دیں۔

اس مرض کو دور کرنے کے لئے کوجنٹین گولیاں یعنی بینزٹروپین گولیاں یوڈوپاں گولیاں اور ڈلیسی پال گولیاں بھی مستعمل ہیں۔

## عرق النساء

اس بیماری کے مریض کو بیوٹا زولیڈین گولیاں یعنی فینائل بیوٹازون گولیاں استعمال کرائیں۔

اس مرض کے علاج کے لئے بیوٹالجین گولیاں پریڈنی سولون اور وٹامن بی کمپاؤنڈ فورٹ گولیاں مستعمل ہیں۔

## دردِ شقیقہ

یعنی آدھے سر کا درد دور کرنے کے لئے سٹے مِٹل گولیاں یعنی پروکلورپیرازین گولیاں مفید ہیں۔ اس مرض کے علاج کے لئے کیفے ارگٹ یعنی ارگوٹامین کے فین گولیاں بھی مستعمل ہیں۔

## بے خوابی

بے خوابی یعنی نیند نہ آنا یہ بھی ایک مرض ہے۔ اس مرض کو دور کرنے کے لئے بیوٹا باربی ٹون گولیاں یعنی سونزیل گولیاں مفید ہیں۔

یسپریم گولیاں اور ڈوری ڈین گولیاں بھی اس مرض کے علاج میں مستعمل ہیں۔

## دل کا درد

دور کرنے کیلئے کلوفائی بریٹ کیپسول یعنی ایٹرومیڈ ریس کیپسول مفید ہیں۔ پیری ٹریٹ گولیاں بھی اس مرض کو دور کرنے کیلئے مستعمل ہیں۔

## زکام

اس زکام کی علامات انفلوئنزا سے ملتی ہیں۔ اس مرض کو دور کرنے کے لئے پری ٹاٹان گولیاں اور وٹامن اے ڈی کیپسول مفید ہیں۔ کوڈوپائرین گولیاں، سلفاڈایازین گولیاں بھی اس مرض کو دور کرنے کیلئے مستعمل ہیں۔

# متفرق طلسمات

## طلسم برائے استقرارِ حمل

اس طلسم کی اجازت حضرت خواجہ حفیظ اللہ مرحوم مغفور بڑیلا شریف ضلع گوجرانوالہ سے ملی ہے۔ یہ ایک خاص الخاص طلسم ہے جس عورت کو حمل نہ رہتا ہو۔ پاک صاف ہو کر اصولی طور پر اس طلسم کو لکھے اور اپنے گلے میں ڈال دے یا بازو پر باندھ لیوے اور اس کا شوہر ہمبستر ہو بحکم خدا حمل قائم ہو جائے گا۔ طلسم یہ ہے۔

الٰہی بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام بحق ثمودہ ھذا لعالم حمل قرار فرمائید۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۃ ھو ھو ھو ھو اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

اور درج ذیل یونانی نسخہ بھی کامیاب ہے۔ اور حمل قائم کرنے کے لئے بے حد مفید ہے۔

افیون دو رتی، زعفران دو ماشہ، جائفل دو ماشہ، برگ بھنگ چار ماشہ سپاری چھ عدد، قرنفل آٹھ عدد، مشک خالص دو رتی۔ سب ادویہ کوٹ چھان کر پانی کے ہمراہ چنے برابر گولیاں بنائیں۔ ایام ماہواری سے فارغ ہونے کے بعد سات یوم تک روزانہ رات کو ایک گولی ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ حمل قائم کرنے کیلئے بے حد مفید ہے۔

# عمل تسخیر جنات

یہ عمل بھی بریلا شریف والوں کی طرف سے عطیہ میں ملا ہوا ہے۔ اگر اس عمل کو صحیح و درست طریقہ سے اور دل کو مضبوط و قوی رکھ کر کیا جاوے تو بحکم خدا کوئی وجہ نہیں کہ کامیابی نہ ہو مگر نقصان کے ہم ہرگز ذمہ دار نہ ہوں گے لہٰذا اس کو سوچ سمجھ کر کیا جاوے۔ ہم ہر طرح سے بری الذمہ ہوں گے۔ ہر طرح سے صحیح عمل ہے۔

ترکیب اس عمل کی یوں ہے کہ ایک ماہ بیس دن تک اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور چالیس مرتبہ سورت مزمل شریف پڑھیں۔ مکان بالکل تنہا ہو۔ خوشبو لگاویں کپڑے بالکل پاک صاف ہوں۔ نماز کی پابندی ضروری ہے۔ وقت ایک مقرر کیا جاوے۔ آخری دن چار اشخاص حاضر ہوں گے اور باادب جھک کر سلام کریں گے۔ آپ نے نہایت خوش مزاجی سے انہیں کہنا کہ میں آپ سے دوستی رکھنا چاہتا ہوں۔ جب کام پڑے گا آپ کو طلب کر لیا کروں گا۔ ان کی شکلیں خوفناک ہوں گی اور

دورانِ عمل ڈراتے دھمکاتے رہیں گے۔ اگر عامل ڈر گیا تو پھر جان کی خیر نہ ہوگی اگر نہ ڈرا تو پھر تابع ہو جائیں گے۔ اور آپ کا ہر حکم بلا چون وچرا تسلیم کیا کریں گے یعنی آپ کے ہر حکم کے آگے سر تسلیم خم کریں گے۔

## گمشدہ چیز کا سراغ لگانا

جب کوئی چیز کھو جائے اور اس کا حال دریافت کرنا چاہیں تو یہ طلسم کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر جلائیں۔ اور طلسم روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں۔ نو دس برس کی لڑکی یا لڑکے کو چراغ کے سامنے بٹھائیں اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی بتی کی طرف غور سے دیکھتا رہے پس جب اسے کوئی غیر معمولی چیز نظر آوے تو اس سے گمشدہ چیز کے متعلق سوالات کریں اور جن لوگوں پر اڑا لے جانے کا شبہ ہو ان کا نام لیں۔ پس وہ چیز کا درست پتہ بتائے گا۔ طلسم یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ ق | ۲۲ م | ۲۵ م | ۱۲ و |
| ۲۴ ی | ۱۳ م | ۱۸ و | ۱۳ ج |
| ۱۴ ط | ۲۷ ص | ۱۰ ل | ۱۷ د |
| ۲۱ ل | ۱۶ ل | ۱۵ د | ۲۶ ر |

# طلسم برائے ہر حاجت

یہ طلسم ہر حاجت کے لئے تیر بہدف ہے۔ ساعتِ سعید میں حسب ذیل طلسم لکھ کر اپنے پاس جو شخص رکھے گا۔ بحکم خدا اس کی تمام مشکلات دور ہو جائیں گی۔ تجربہ شدہ ہے۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳۹۱۵ | ۵۲۹۱۹ | ۵۳۹۱۶ | ۵۲۹۱۳ |
| ۵۲۹۱۷ | ۵۲۹۱۲ | ۵۲۹۰۶ | ۵۳۹۱۸ |
| ۵۲۹۱۱ | ۵۲۹۱۴ | ۵۳۹۲۱ | ۵۳۹۰۷ |
| ۵۲۹۲۰ | ۵۲۹۰۸ | ۵۲۹۱۰ | ۵۲۹۱۵ |
| | | | |

# طلسم برائے حُبّ

عروج ماہ میں پنجشنبہ کو حسب ذیل طلسم تحریر کر کے مسجد یا کسی بے آباد جگہ میں دبا دو۔ محبوب آتشِ عشق سے بیتاب ہو کر تمہارے پاس کھچا ہوا چلا آئے گا۔ تجربہ




فلاں بن فلاں بستم خواب فلاں بنت فلاں علی حب بستہ گردد

# تنتر دافع جادو

جادو کا اثر دور کرنے کے لئے عجیب و غریب تنتر ہے۔ بروز منگلوار گرگٹ کی آنکھ نگینہ میں ڈال کر انگوٹھی ہاتھ میں پہن لیں۔ بحکم خدا کسی بھی طرح کا جادو دور ہو جاتا۔ اور آئندہ کبھی جادو کا اثر نہ ہوگا۔ نہایت مفید تنتر دافع جادو ہے اسی طرح خرگوش کی شتالنگ کی ہڈی میں بھی یہ خاصیت ہے کہ اس کو جو شخص اپنے پاس رکھے گا۔ بحکم خدا اس پر ہرگز جادو کا اثر نہ ہوگا۔

# دشمن سے بدلہ لینے کا حیرت انگیز طلسم

بروز ہفتہ بعد دوپہر کو تقریباً ایک بجے دن کے بلی کی مونچھ کا ایک بال کاٹ لو اور مرغ یا کسی چھوٹے سے پرندہ کا ایک پر بازو کا لے لو۔ اگر ایک دشمن کے واسطے کر رہے ہو تو اس کا نام معہ والدہ کے کاغذ پر لکھو مگر سیاہ روشنائی سے اور بال و پر دونوں اس کاغذ میں رکھ کر اس پر تین سو تیرہ مرتبہ پڑھو۔ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُولٍ۔ بسم اللہ شریف نہ پڑھو۔ بعد ختم اس پر پھونک کر کسی دریا یا قبرستان میں دفن کر دو۔ اگر دو شخصوں کے درمیان جدائی مقصود ہے تو دونوں کے نام کاغذ پر معہ والدہ کے لکھو۔ بحکم خدا دوسرے ہفتہ تک حال معلوم ہوگا۔ صرف ایک دن کا عمل ہے۔

دیگر:۔ اتوار کو پکھ نچھتر میں جنگل سے ایک حنظل کی جڑ اکھاڑ لادیں۔ اور اس کے ہموزن پیپل، زنجبیل، کالی مرچ ڈال کر سب کو خوب باریک کرے۔ اور بکری

کے دودھ میں حل کر کے گولیاں بنا کر ان کو گوگل اور لوبان کی دھونی دے کر رکھ چھوڑیں اور بوقت ضرورت ایک گولی دھوپ دے کر اور اس کو توڑ کر جس دشمن کے سر پر ڈالے وہ چوبیس (۲۴) گھنٹہ کے اندر اندر بخار میں مبتلا ہو جائے گا۔

# کالا مرہم

یہ ایک ایسی لاجواب مرہم ہے جس کے آگے بڑی بڑی ولائتی مرہمیں بھی ہیچ نظر آتی ہیں۔ پھوڑے پھنسیوں کو ٹھیک کرنے میں اس کا ثانی نہیں ہے۔ اس سے تجارت کر کے خوب روپیہ کمایا جا سکتا ہے۔ یہ پھوڑے کے اندر سے تمام گندہ مواد نکال کر پھوڑے کو جلد ہی مندمل کرتا ہے۔ اور پھوڑے سے تب تک نہیں اترتا جب تک پھوڑا ٹھیک نہیں ہو جاتا۔

اس کا نسخہ یہ ہے۔ میٹھا تیل نصف پاؤ، نہائت اعلیٰ قسم کا سندھور ایک چھٹانک، نیلا تھوتھا ڈیڑھ ماشہ۔ اس کے تیار کرنے کی ترکیب یوں ہے کہ میٹھا تیل لے کر اسے کسی لوہے کی کڑاہی میں گرم کریں۔ جب اچھی طرح گرم ہو جائے تب اس میں نیلا تھوتھا پیس کر ملا دیں۔ اس سے جھاگ سی آجائے گی جب جھاگ آنی بند ہو جائے تو اس میں سندھور ڈال دیں۔ اور کسی لوہے یا لکڑی کی ڈنڈی سے ہلاتے جائیں۔ جب سندھور کا رنگ سیاہ ہو جائے اور تیل تار چھوڑنے لگے۔ اتار کر ٹھنڈا کر لیں۔ اگر تجارت کرنا چاہو تو چھوٹی چھوٹی ڈبیوں میں بھر کر اور خوبصورت لیبل لگا کر فروخت کریں۔

---

# طلسم واپسی گم شدہ

یہ بڑیلا شریف والوں کا عطیہ ہے اور مجرب ہے۔ اگر کوئی گم ہو جائے تو مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر کسی جاری پانی میں ڈال دو۔ اگر قریب میں جاری پانی نہ ہو تو کسی اونچے درخت پر باندھ دو۔ بحکمِ خدا گمشدہ واپس آجائے گا۔ یا کم سے کم خبر ضرور ملے گی۔ طلسم یہ ہے۔




# طلسم فراخیٔ رزق

جو شخص اس طلسم کو لکھ کر ہمیشہ اپنے پاس رکھے گا۔ بحکم خدا اس کو رزق کی بے حد فراخی ہوگی مگر حالت نجاست میں اس کو علیحدہ کر لینا چاہیے۔ یہ طلسم بے حد مؤثر اور تجربہ شدہ ہے۔

طلسم اگلے صفحہ پر ہے

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٧٨٣ | ٧٧٨ | ٧٨٥ |
| ٧٨٤ | ٧٨٢ | ٧٨٠ |
| ٧٧٩ | ٧٨٦ | ٧٨١ |

بجاہِ حبیبک یا اللہ

# طلسم برائے گرفتن چور

یہ طلسم چور کو پکڑنے کے لئے نہایت مفید ہے۔ طریق یوں ہے کہ چاول پکاؤ اور ان میں اس طلسم کو لکھ کر رکھ دو۔ پھر وہ چاول مشتبہ افراد کو کھلاؤ۔ وہ شخص جس کے حلق سے نوالہ نہ اترے گا اور وہ نہ کھا سکے گا چور ہوگا

طلسم یہ ہے



